# فضائلِ اعمال

حکایاتِ صحابہ رضی اللہ عنہم

فضائل قرآن مجید

فضائلِ نماز

فضائلِ ذِکر

فضائلِ تبلیغ

فضائلِ رمضان

مسلمانوں کی موجودہ پستی کا واحد علاج

فرہنگ
(مشکل الفاظ کے معنی)

تالیف
شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب قدّسَ اللہ سرہٗ

# فضائلِ اعمال



باراشاعت۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔دوم

ناشر۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔مکتبہ الذکریٰ

طباعت۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔کلاسکل پرنٹرز اسلام آباد

قیمت برائے قارئین۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۲۳۰روپے

**قارئین سے گذارش**

حتی الوسع کتاب کی تصحیح اور پروف ریڈنگ کو معیاری بنانے کی پوری کوشش کی گئی ہے، تاہم پھر بھی چونکہ غلطیوں کا امکان رہتا ہے، اس لیے اگر کوئی غلطی نظر آئے تو برائے مہربانی مطلع فرما کر ممنون فرمائیں، تاکہ آئندہ اشاعت بہتر اور اغلاط سے پاک ہو۔

**ملنے کے پتے:**

مکتبہ عثمانیہ، کمیٹی چوک، راولپنڈی۔ 0333-5141413

اسلامی کتاب گھر، سی ڈی اے سٹاپ، خیابان سرسید، راولپنڈی 051-483045

ادارہ نشر العلوم، مین مارکیٹ، کینال ویو، ملتان روڈ، لاہور۔ 0321-0300-4634112

مکتبہ نور، بیرون تبلیغی مرکز، رائیونڈ۔ 0313-8823187

مکتبہ فاروقیہ، بیرون تبلیغی مرکز، رائیونڈ۔ 0300-4432897

مکتبہ عمر فاروق، شاہ فیصل کالونی، کراچی۔ 0334-3432345

مکتبہ قرآن محل، اقبال مارکیٹ، کمیٹی چوک، راولپنڈی۔

مکتبہ رشیدیہ، سرکی روڈ، کوئٹہ۔ 081-2662263

مکتبۃ المعارف، محلہ جنگی، قصہ خوانی بازار، پشاور۔ 0300-5944317

| صفحہ | عنوان | نمبر شمار |
| --- | --- | --- |
| ۱۷ | غرضِ تالیف | |
| ۲۱ | تمہید | |
| ۲۴ | **باب اول (دین کی خاطر سختیوں کا برداشت کرنا اور تکالیف و مشقت کا جھیلنا)** | |
| ۲۴ | حضور اکرم صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کے طائف کے سفر کا قصہ۔ | ۱ |
| ۲۷ | قصہ حضرت انس بن نضر رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ کی شہادت کا۔ | ۲ |
| ۲۸ | صلح حدیبیہ اور ابو جندل رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ اور ابو بصیر رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ کا قصہ۔ | |
| ۳۰ | حضرت بلال حبشی رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ کا اسلام اور مصائب۔ | ۳ |
| ۳۲ | حضرت ابو ذر غفاری رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ کا اسلام۔ | ۴ |
| ۳۴ | حضرت خباب بن الارت رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ کی تکلیفیں۔ | ۵ |
| ۳۶ | حضرت عمار رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ اور ان کے والدین کا ذکر۔ | ۶ |
| ۳۶ | حضرت صہیب رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ کا اسلام۔ | ۷ |
| ۳۸ | حضرت عمر رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ کا قصہ۔ | ۸ |
| ۴۰ | مسلمانوں کی حبشہ کی ہجرت اور شعب ابی طالب میں قید ہونا۔ | ۹ |
| ۴۴ | **باب دوم (اللہ جلّ جلالُہ وَعَمَّ نوالُہ کا خوف اور ڈر)** | |
| ۴۵ | آندھی کے وقت حضور صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کا طریقہ | ۱ |
| ۴۶ | اندھیرے میں حضرت انس رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ کا فعل | ۲ |
| ۴۶ | سورج گرہن میں حضور صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کا عمل | ۳ |
| ۴۷ | حضور صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کا تمام رات روتے رہنا | ۴ |
| ۴۸ | حضرت ابو بکر صدیق رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ پر اللہ کا ڈر | ۵ |
| ۴۹ | حضرت عمر رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ کی حالت | ۶ |
| ۵۱ | حضرت ابنِ عباس رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُمَا کی نصیحت | ۷ |
| ۵۲ | تبوک کے سفر میں قومِ ثمود کی بستی پر گزر | ۸ |
| ۵۴ | تبوک میں حضرت کعب رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ کی غیر حاضری اور توبہ | ۹ |
| ۶۱ | صحابہ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُمْ کے ہنسنے پر حضور صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کی تنبیہ اور قبر کی یاد | ۱۰ |
| ۶۲ | حضرت حنظلہ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ کو نفاق کا ڈر | ۱۱ |
| ۶۳ | تکمیل (اللہ کے خوف کے متفرق احوال) | ۱۲ |

| صفحہ | عنوان | نمبر شمار |
|---|---|---|
| ۶۷ | **باب سوم (صحابہ کرام کے زُہد و فقر کے بیان میں)** | |
| ۶۷ | حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا پہاڑوں کو سونا بنا دینے سے انکار۔ | ۱ |
| ۶۷ | حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے وسعت طلب کرنے پر تنبیہ اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے گذر کی حالت | ۲ |
| ۷۰ | حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی بھوک میں حالت۔ | ۳ |
| ۷۱ | حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کا بیت المال سے وظیفہ۔ | ۴ |
| ۷۲ | حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کا بیت المال سے وظیفہ۔ | ۵ |
| ۷۴ | حضرت بلال رضی اللہ عنہ کا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کیلئے ایک مشرک سے قرض لینا۔ | ۶ |
| ۷۷ | حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا بھوک میں مسئلہ دریافت کرنا۔ | ۷ |
| ۷۸ | حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا صحابہ رضی اللہ عنہم سے دو شخصوں کے بارے میں سوال۔ | ۸ |
| ۷۹ | حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کرنے والے پر فقر کی دوڑ۔ | ۹ |
| ۷۹ | سَرِیَّۃ العَنبر میں فقر کی حالت۔ | ۱۰ |
| ۸۱ | **باب چہارم (صحابہ کرام کے تقویٰ کے بیان میں)** | |
| ۸۱ | حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک جنازہ سے واپسی اور ایک عورت کی دعوت۔ | ۱ |
| ۸۱ | حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا صدقہ کی کھجور کے خوف سے تمام رات جاگنا۔ | ۲ |
| ۸۲ | حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کا ایک کاہن کے کھانے سے قے کرنا۔ | ۳ |
| ۸۳ | حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی صدقہ کے دودھ سے قے۔ | ۴ |
| ۸۳ | حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کا احتیاطاً باغ وقف کرنا۔ | ۵ |
| ۸۴ | حضرت علی بن مَعبَد رحمۃ اللہ علیہ کا کرایہ کے مکان سے تحریر کو خشک کرنا۔ | ۶ |
| ۸۵ | حضرت علی رضی اللہ عنہ کا ایک قبر پر گزر۔ | ۷ |
| ۸۶ | حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد: جس کا کھانا پینا حرام ہو اس کی دعا قبول نہیں ہوتی۔ | ۸ |
| ۸۷ | حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا اپنی بیوی کو مشک تولنے سے انکار۔ | ۹ |
| ۸۸ | حضرت عمر بن عبد العزیز رحمۃ اللہ علیہ کا حَجاج کے حاکم کو حاکم نہ بنانا۔ | ۱۰ |
| ۸۸ | **باب پنجم (نماز کا شغف اور شوق اور اس میں خشوع وخضوع)** | |
| ۸۹ | اللہ تعالیٰ کا ارشاد نوافل والے کے حق میں۔ | ۱ |
| ۸۹ | حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا تمام رات نماز پڑھنا۔ | ۲ |

| صفحہ | عنوان | نمبر شمار |
|---|---|---|
| ۹۰ | حضور ﷺ کا چار رکعت میں چھ پارے پڑھنا۔ | ۳ |
| ۹۱ | حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ و حضرت ابن زبیرؓ و حضرت علیؓ وغیرہ کی نمازوں کے | ۴ |
| ۹۳ | ایک مہاجر اور ایک انصاری کی چوکیداری اور انصاری کا نماز میں تیر کھانا۔ | ۵ |
| ۹۴ | حضرت ابو طلحہ رضی اللہ عنہ کا نماز میں خیال آجانے سے باغ وقف کرنا۔ | ۶ |
| ۹۵ | حضرت ابنِ عباس رضی اللہ عنہما کا نماز کی وجہ سے آنکھ نہ بنوانا۔ | ۷ |
| ۹۶ | صحابہ رضی اللہ عنہم کا نماز کے وقت فوراً دکانیں بند کرنا۔ | ۸ |
| ۹۷ | حضرت خُبَیب رضی اللہ عنہ کا قتل کے وقت نماز پڑھنا اور زید و عاصم رضی اللہ عنہما کا قتل۔ | ۹ |
| ۱۰۱ | حضور ﷺ کی جنت میں معیّت کیلئے نماز کی مدد۔ | ۱۰ |
| ۱۰۲ | **باب ششم (ایثار و ہمدردی اور اللہ کی راہ میں خرچ کرنا)** | |
| ۱۰۲ | صحابی کا مہمان کی خاطر چراغ بجھادینا۔ | ۱ |
| ۱۰۳ | روزہ دار کے لئے چراغ بجھادینا۔ | ۲ |
| ۱۰۳ | ایک صحابی کا زکوۃ میں اونٹ دینا۔ | ۳ |
| ۱۰۴ | حضرات شیخین کا صدقہ میں مقابلہ۔ | ۴ |
| ۱۰۵ | صحابہ رضی اللہ عنہم کا دوسروں کی وجہ سے پیاسے مرنا۔ | ۵ |
| ۱۰۶ | حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کا کفن۔ | ۶ |
| ۱۰۷ | بکرے کی سری کا چکر کاٹ کر واپس آنا۔ | ۷ |
| ۱۰۸ | حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا اپنی بیوی کو زچگی میں لے جانا۔ | ۸ |
| ۱۰۹ | ابو طلحہ رضی اللہ عنہ کا باغ وقف کرنا۔ | ۹ |
| ۱۱۰ | حضرت ابو ذر رضی اللہ عنہ کا اپنے خادم کو تنبیہ کرنا۔ | ۱۰ |
| ۱۱۳ | حضرت جعفر رضی اللہ عنہ کا قصہ۔ | ۱۱ |
| ۱۱۵ | **باب ہفتم (بہادری، دلیری اور موت کا شوق)** | |
| ۱۱۵ | حضرت ابن جحش اور حضرت سعد رضی اللہ عنہما کی دعا۔ | ۱ |
| ۱۱۶ | اُحد کی لڑائی میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کی بہادری۔ | ۲ |
| ۱۱۷ | حضرت حنظلہ رضی اللہ عنہ کی شہادت۔ | ۳ |
| ۱۱۸ | حضرت عَمرو بن جموح رضی اللہ عنہ کی تمنائے شہادت۔ | ۴ |
| ۱۱۹ | حضرت مُصعَب بن عمیر رضی اللہ عنہ کی شہادت۔ | ۵ |

| صفحہ | عنوان | نمبر شمار |
|---|---|---|
| ۱۲۰ | قادسیہ کی لڑائی میں حضرت سعد رضی اللہ عنہ کا خط۔ | ۶ |
| ۱۲۲ | حضرت وہب بن قابوس رضی اللہ عنہ کی اُحد میں شہادت۔ | ۷ |
| ۱۲۳ | بیرِ معُونَہ کی لڑائی۔ | ۸ |
| ۱۲۵ | حضرت عمیر رضی اللہ عنہ کا قول کہ کھجوریں کھانا طویل زندگی ہے۔ | ۹ |
| ۱۲۵ | حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی ہجرت۔ | ۱۰ |
| ۱۲۶ | غزوۂ مُوتہ کا قصہ۔ | ۱۱ |
| ۱۲۹ | سعید بن جُبیر رحمۃ اللہ علیہ اور حَجاج کی گفتگو۔ | ۱۲ |
| ۱۳۳ | **باب ہشتم (علمی وَلوَلہ اور اس کا انہماک)** | |
| ۱۳۴ | فتویٰ کا کام کرنے والی جماعت کی فہرست۔ | ۱ |
| ۱۳۵ | حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کا مجموعہ کو جلا دینا۔ | ۲ |
| ۱۳۶ | تبلیغ حضرت مُصعَب بن عمیر رضی اللہ عنہ۔ | ۳ |
| ۱۳۷ | حضرت اُبَیّ بن کعب رضی اللہ عنہ کی تعلیم۔ | ۴ |
| ۱۳۸ | حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ کا اہتمامِ فتن۔ | ۵ |
| ۱۴۰ | حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا احادیث کو حفظ کرنا۔ | ۶ |
| ۱۴۱ | قتلِ مسَیلمہ و جمع قرآن۔ | ۷ |
| ۱۴۳ | حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی احتیاط روایتِ حدیث میں۔ | ۸ |
| ۱۴۵ | حضرت ابو دَرداء رضی اللہ عنہ کے پاس حدیث کیلئے جانا۔ | ۹ |
| ۱۴۷ | حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کا انصاری کے پاس جانا۔ | ۱۰ |
| ۱۴۷ | مختلف علمی کارنامے۔ | ۱۱ |
| ۱۵۵ | **باب نہم (حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی فرمانبرداری اور امتثال کا حکم)** | |
| ۱۵۵ | حضرت عبد اللہ بن عَمرو رضی اللہ عنہما کا چادر کو جلا دینا۔ | ۱ |
| ۱۵۶ | اَنصاری کا مکان کو ڈھا دینا۔ | ۲ |
| ۱۵۸ | صحابہ رضی اللہ عنہم کا سرخ چادروں کو اتارنا | ۳ |
| ۱۵۸ | حضرت وائل رضی اللہ عنہ کا ذُباب کے لفظ سے بال کٹوا دینا۔ | ۴ |
| ۱۵۹ | حضرت سہیل بن حنظلیہ رضی اللہ عنہ کی عادت اور خُریم رضی اللہ عنہ کا بال کٹوا دینا۔ | ۵ |
| ۱۶۰ | حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کا اپنے بیٹے سے نہ بولنا۔ | ۶ |

| نمبر شمار | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|
| ۷ | حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے سوال کہ نماز قصر قرآن میں نہیں۔ | ۱۶۱ |
| ۸ | حضرت ابن مُغفل رضی اللہ عنہ کا خذف کی وجہ سے کلام چھوڑ دینا۔ | ۱۶۲ |
| ۹ | حضرت حکیم بن حِزام رضی اللہ عنہ کا سوال نہ کرنے کا عہد۔ | ۱۶۲ |
| ۱۰ | حضرت حُذیفہ رضی اللہ عنہ کا جاسوسی کے لئے جانا۔ | ۱۶۳ |
| | **باب دہم (عورتوں کا دینی جذبہ)** | ۱۶۵ |
| ۱ | تسبیحاتِ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا۔ | ۱۶۵ |
| ۲ | حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا صدقہ۔ | ۱۶۷ |
| ۳ | ابن زبیر رضی اللہ عنہما کا حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو صدقہ سے روکنا۔ | ۱۶۸ |
| ۴ | حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی حالت اللہ کے خوف سے۔ | ۱۶۹ |
| ۵ | حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کے خاوند کی دعا اور ہجرت۔ | ۱۷۰ |
| ۶ | حضرت اُمِ زیاد رضی اللہ عنہا کی چند عورتوں کے ساتھ خیبر میں شرکت۔ | ۱۷۲ |
| ۷ | حضرت ام حرام رضی اللہ عنہا کی غزوۃ البحر میں شرکت کی تمنا۔ | ۱۷۳ |
| ۸ | حضرت ام سُلیم رضی اللہ عنہا کا لڑکے کے مرنے پر عمل۔ | ۱۷۴ |
| ۹ | حضرت امّ حبیبہ رضی اللہ عنہا کا اپنے باپ کو بستر پر نہ بٹھانا۔ | ۱۷۵ |
| ۱۰ | حضرت زینب رضی اللہ عنہا کا اِفک کے معاملہ میں صفائی پیش کرنا۔ | ۱۷۶ |
| ۱۱ | حضرت خنساء رضی اللہ عنہا کی اپنے چار بیٹوں سمیت جنگ میں شرکت۔ | ۱۷۹ |
| ۱۲ | حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا کا یہودی کو تنہا مارنا۔ | ۱۸۰ |
| ۱۳ | حضرت اسماء رضی اللہ عنہا کا عورتوں کے اجر کے بارے میں سوال۔ | ۱۸۱ |
| ۱۴ | حضرت اُم عمّارہ رضی اللہ عنہا کا اسلام اور جنگ میں شرکت۔ | ۱۸۳ |
| ۱۵ | حضرت امِّ حکیم رضی اللہ عنہا کا اسلام اور جنگ میں شرکت۔ | ۱۸۵ |
| ۱۶ | حضرت سُمیّہ ام عمار رضی اللہ عنہا کی شہادت۔ | ۱۸۶ |
| ۱۷ | حضرت اسماء بنت ابو بکر رضی اللہ عنہا کی زندگی اور تنگی۔ | ۱۸۷ |
| ۱۸ | حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کا ہجرت کے وقت مال لے جانا اور حضرت اسماءؓ کا اپنے دادا کو اطمینان دلانا۔ | ۱۸۹ |
| ۱۹ | حضرت اسماء رضی اللہ عنہا کی سخاوت۔ | ۱۹۰ |
| ۲۰ | حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بیٹی حضرت زینب رضی اللہ عنہا کی ہجرت اور انتقال۔ | ۱۹۰ |

| نمبر شمار | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|
| ٢١ | رُبیع بنت مُعَوِّذ رضی اللہ عنہا کی غیرتِ دینی۔ | ١٩٢ |
| ٢٢ | معلومات (حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بیبیاں اور اولاد)۔ | ١٩٣ |
| ٢٣ | (معلومات) حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد۔ | ٢٠٦ |
| | **باب یازدہم (بچوں کا دینی جذبہ)** | ٢١٣ |
| ١ | بچوں کو روزہ رکھوانا۔ | ٢١٣ |
| ٢ | حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی احادیث اور آیت کا نزول۔ | ٢١٤ |
| ٣ | حضرت عمیر رضی اللہ عنہ کا جہاد کی شرکت کا شوق۔ | ٢١٥ |
| ٤ | حضرت عمیر رضی اللہ عنہ کا بدر کی لڑائی میں چھپنا۔ | ٢١٥ |
| ٥ | دو انصاری بچوں کا ابوجہل کو قتل کرنا۔ | ٢١٦ |
| ٦ | رافع اور ابنِ جُندُب رضی اللہ عنہما کا مقابلہ۔ | ٢١٧ |
| ٧ | حضرت زید رضی اللہ عنہ کا قرآن کی وجہ سے تقدُّم۔ | ٢١٩ |
| ٨ | حضرت ابوسعید خُدری رضی اللہ عنہ کے باپ کا انتقال۔ | ٢١٩ |
| ٩ | حضرت سلمہ بن اَکوَع رضی اللہ عنہ کی غابہ پر دوڑ۔ | ٢٢٠ |
| ١٠ | بدر کا مقابلہ اور حضرت براء رضی اللہ عنہ کا شوق۔ | ٢٢٣ |
| ١١ | عبد اللہ بن عبد اللہ بن اُبَی رضی اللہ عنہ کا اپنے باپ سے معاملہ۔ | ٢٢٣ |
| ١٢ | حضرت جابر رضی اللہ عنہ کی حَمراءُ الاَسد میں شرکت۔ | ٢٢٥ |
| ١٣ | حضرت ابن زبیر رضی اللہ عنہما کی بہادری روم کی لڑائی میں۔ | ٢٢٦ |
| ١٤ | حضرت عَمرُو بن سلمہ رضی اللہ عنہ کا کفر کی حالت میں قرآن پاک یاد کرنا۔ | ٢٢٧ |
| ١٥ | حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کا اپنے غلام کے پاؤں میں بیڑی ڈالنا۔ | ٢٢٨ |
| ١٦ | ابنِ عباس رضی اللہ عنہما کا بچپن میں حفظ قرآن۔ | ٢٢٩ |
| ١٧ | حضرت عبد اللہ بن عَمرُو بن العاص رضی اللہ عنہما کا حفظِ حدیث۔ | ٢٣٠ |
| ١٨ | حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ کا حفظ قرآن۔ | ٢٣١ |
| ١٩ | حضرت حسن رضی اللہ عنہ کا بچپن میں علمی مشغلہ۔ | ٢٣٢ |
| ٢٠ | حضرت حسین رضی اللہ عنہ کا علمی مشغلہ۔ | ٢٣٣ |

| صفحہ | عنوان | نمبر شمار |
|---|---|---|
| ۲۳۵ | **باب دوازدہم (حضورِ اقدس ﷺ کے ساتھ محبت کے واقعات)** | |
| ۲۳۶ | ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کا اعلان اسلام اور تکلیف۔ | ۱ |
| ۲۳۸ | حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا حضور ﷺ کے وصال پر رنج۔ | ۲ |
| ۲۴۰ | ایک عورت کا حضور ﷺ کی خبر کیلئے بے قرار ہونا۔ | ۳ |
| ۲۴۱ | حدیبیہ میں حضرت ابو بکر صدیقؓ اور مُغیرہ کا فعل اور عام صحابہؓ کا طرزِ عمل | ۴ |
| ۲۴۴ | حضرت ابن زبیر رضی اللہ عنہما کا خون پینا۔ | ۵ |
| ۲۴۵ | حضرت مالک بن سَنان رضی اللہ عنہ کا خون پینا۔ | ۶ |
| ۲۴۵ | حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ کا اپنے باپ کو انکار۔ | ۷ |
| ۲۴۸ | حضرت اَنس بن نضر رضی اللہ عنہ کا عمل اُحد کی لڑائی میں۔ | ۸ |
| ۲۴۸ | حضرت سعد بن ربیع رضی اللہ عنہ کا پیام اُحد میں۔ | ۹ |
| ۲۴۹ | حضور ﷺ کی قبر دیکھ کر ایک عورت کی موت۔ | ۱۰ |
| ۲۴۹ | صحابہ رضی اللہ عنہم کی محبت کے متفرق قصے۔ | ۱۱ |
| ۲۵۵ | خاتمہ (صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے ساتھ برتاؤ اور ان کے اجمالی فضائل)۔ | ۱۲ |




## فہرست مضامین رسالہ فضائلِ قرآن


| صفحہ | عنوان | نمبر شمار |
|---|---|---|
| ۲۶۲ | خطبہ کتاب | ۱ |
| ۲۶۴ | سببِ تالیف | ۲ |
| ۲۶۷ | تلاوت کے ظاہری و باطنی آداب | ۳ |
| ۲۶۸ | حفظِ قرآن کی وہ مقدار جو فرض ہے۔ | ۴ |
| ۲۷۰ | احادیث | ۵ |
| ۲۷۰ | سب سے بہترین شخص کون؟ | ۶ |
| ۲۷۱ | تلاوت کی برکت اور کلام اللہ کی فضیلت | ۷ |
| ۲۷۲ | دو اور تین اور چار آیات کا ثواب۔ | ۸ |
| ۲۷۳ | تلاوت میں مہارت پر اور اٹکنے پر ثواب۔ | ۹ |
| ۲۷۵ | دو چیزوں میں حسد جائز ہے۔ | ۱۰ |

| نمبر شمار | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|
| ١١ | تلاوت کرنیوالوں اور نہ کرنیوالوں کی مثال۔ | ٢٧٦ |
| ١٢ | کتاب اللہ کی وجہ سے قوموں کا عروج وزوال۔ | ٢٧٧ |
| ١٣ | قیامت میں تین چیزیں عرش کے نیچے ہوں گی۔ | ٢٧٨ |
| ١٤ | سال میں دو مرتبہ ختم کرنا قرآن مجید کا حق ہے۔ | ٢٧٩ |
| ١٥ | تفسیر کے لیے پندرہ علوم میں مہارت ضروری ہے۔ | ٢٨٠ |
| ١٦ | قرآن پاک کی وجہ سے جنت میں بلند مقام۔ | ٢٨٢ |
| ١٧ | قرآن پاک کے ایک حرف پر دس نیکیاں۔ | ٢٨٦ |
| ١٨ | تلاوت اور عمل کرنے والے کے والدین کو سورج سے زیادہ روشن تاج پہنائے | ٢٨٨ |
| ١٩ | قرآن پاک کو آگ نہیں جلاتی۔ | ٢٩٠ |
| ٢٠ | کلام پاک پر عمل کرنے والے کو دس آدمیوں کی سفارش کا حق۔ | ٢٩١ |
| ٢١ | قرآن پاک کے پڑھنے والے کی مثال مشک سے بھری ہوئی تھیلی کی طرح | ٢٩٣ |
| ٢٢ | جس سینے میں قرآن پاک نہیں، وہ ویران گھر کی طرح ہے۔ | ٢٩٣ |
| ٢٣ | قرآن پاک نماز میں پڑھنا افضل ہے۔ | ٢٩٤ |
| ٢٤ | قرآن دیکھ کر پڑھنے کا ثواب۔ | ٢٩٥ |
| ٢٥ | زنگ خوردہ دلوں کی جلاء، تلاوتِ قرآن پاک اور موت کی یاد ہے۔ | ٢٩٦ |
| ٢٦ | اس امت کا شرف اور افتخار قرآنِ پاک ہے۔ | ٢٩٨ |
| ٢٧ | تلاوتِ قرآن پاک دنیا میں نور اور آخرت میں ذخیرہ ہے۔ | ٢٩٩ |
| ٢٨ | صحائف آسمانی اور کتبِ سماویہ کی تعداد اور ان کے مضامین۔ | ٣٠٠ |
| ٢٩ | یکجا تلاوت کرنے والوں پر سکینہ اور رحمت کا نزول اور فرشتوں کا گھیرنا۔ | ٣٠٢ |
| ٣٠ | امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کا خواب۔ | ٣٠٦ |
| ٣١ | مرتبۂ احسان کے حصول کا طریقہ۔ | ٣٠٦ |
| ٣٢ | اہلِ تلاوت اہل اللہ ہیں۔ | ٣٠٨ |
| ٣٣ | اللہ تعالیٰ کے پاس لوٹنے والے قرآن پاک سے عمدہ اور کوئی عمل نہ لے جاسکیں گے۔ | ٣٠٨ |
| ٣٤ | خوش الحانی سے قرآن پاک پڑھنے والے پیغمبر کی طرف اللہ تعالیٰ کی خاص توجہ | ٣٠٩ |
| ٣٥ | قاری کی قرأت کی طرف اللہ تعالیٰ کی خاص توجہ۔ | ٣١٠ |
| ٣٦ | حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ اور ایک گویے کا قصہ۔ | ٣١٠ |
| ٣٧ | قرآنِ پاک کو رات دن پڑھنے کا حکم اور اس کا ثواب۔ | ٣١١ |

| صفحہ | عنوان | نمبر شمار |
|---|---|---|
| ۳۱۳ | تورات کی ایک روایت۔ | ۳۸ |
| ۳۱۴ | قرآن مجید سابقہ کتب کا جامع اور ان سے زیادہ پر مشتمل ہے۔ | ۳۹ |
| ۳۱۵ | ضعفاء مہاجرین کی ایک مجلس۔ | ۴۰ |
| ۳۱۶ | قرآن پاک پڑھنے اور سننے کا ثواب۔ | ۴۱ |
| ۳۱۸ | قرآن پاک شافع اور مُشَفَّع ہے۔ | ۴۲ |
| ۳۲۱ | تلاوت کرنے والوں کے واقعات۔ | ۴۳ |
| ۳۲۲ | ختم قرآن پاک کے مسائل۔ | ۴۴ |
| ۳۲۳ | کوئی شفاعت کرنیوالا قرآن مجید سے افضل نہ ہو گا۔ | ۴۵ |
| ۳۲۳ | تلاوت کرنیوالے کی قرآن مجید حفاظت کرتا ہے۔ | ۴۶ |
| ۳۲۴ | تلاوت کرنے والا گویا علومِ نبوت کو اپنے سینے میں سمیٹ لیتا ہے۔ | ۴۷ |
| ۳۲۴ | تین شخص جو بے خوف مشک کے ٹیلوں پر ہوں گے۔ | ۴۸ |
| ۳۲۵ | ایک آیت کا سیکھنا سو رکعت سے بہتر ہے۔ | ۴۹ |
| ۳۲۶ | دس آیتیں پڑھنے والا غافلین میں نہیں لکھا جاتا۔ | ۵۰ |
| ۳۲۷ | فتنوں کا توڑ کتاب اللہ ہے۔ | ۵۱ |
| ۳۲۸ | خاتمہ | ۵۲ |
| ۳۲۹ | سورۂ فاتحہ ہر بیماری کی دوا ہے۔ | ۵۳ |
| ۳۲۹ | سورۂ فاتحہ اور دوسری سورتوں اور آیتوں کے فضائل۔ | ۵۴ |
| ۳۳۲ | سورۂ یٰسین کی برکات اور فضائل۔ | ۵۵ |
| ۳۳۳ | سورۂ واقعہ اور سورۂ ملک کے فضائل۔ | ۵۶ |
| ۳۳۵ | افضل عمل کون سا ہے؟ | ۵۷ |
| ۳۳۶ | قرآن مجید کی خبر گیری اور اشتغال کی ضرورت۔ | ۵۸ |
| ۳۳۸ | قرآن مجید کو ذریعۂ سوال بنانے والے کا عذاب۔ | ۵۹ |
| ۳۳۹ | تتمہ | ۶۰ |
| ۳۴۳ | جس خوبی سے کسی کو محبت ہو وہ قرآن پاک میں موجود ہے۔ | ۶۱ |
| ۳۵۰ | محبت کے پانچ اسباب ہیں اور وہ سب قرآن مجید میں موجود ہیں۔ | ۶۲ |
| ۳۵۱ | حفظِ قرآن کا ایک مجرب عمل۔ | ۶۳ |

| ۶۴ | تکملہ۔ مختصر چہل حدیث۔ تمت بالخیر | ۳۵۵ |
|---|---|---|


# فہرست مضامین رسالہ فضائلِ نماز


| نمبر شمار | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|
| | خطبہ وتمہید | ۳۶۰ |
| | **باب اول (نماز کی اہمیت کے بیان میں)** | ۳۶۲ |
| | **فصل اول (نماز کی فضیلت کے بیان میں)** | ۳۶۴ |
| ۱ | اسلام کی بنیاد پانچ ستونوں پر ہے۔ | ۳۶۴ |
| ۲ | آپ علیہ السلام سردی کے موسم میں باہر تشریف لائے۔ | ۳۶۵ |
| ۳ | پانچوں نمازیں پڑھنے سے خطاؤں کا معاف ہونا۔ | ۳۶۶ |
| ۴ | کسی شخص کے دروازہ پر ایک نہر جاری ہو۔ | ۳۶۷ |
| ۵ | آپ علیہ السلام کو جب کوئی سخت امر پیش آتا تھا۔ | ۳۶۹ |
| ۶ | نمازوں سے اعضاء کے گناہ کا معاف ہونا۔ | ۳۷۳ |
| ۷ | نمازی کا شہید سے پہلے جنت میں داخل ہونا۔ | ۳۷۵ |
| ۸ | نمازوں کی برکت سے درمیانی اوقات کے گناہوں کی مغفرت۔ | ۳۷۷ |
| ۹ | پانچوں نمازوں کے اہتمام پر اللہ تعالیٰ کی ذمہ داری۔ | ۳۷۹ |
| ۱۰ | بہترین نفع کی چیز فرض نماز کے بعد دو رکعت نفل۔ | ۳۸۰ |
| ۱۱ | چہل حدیث اردو۔ | ۳۸۲ |
| ۱۲ | حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی عادت نماز میں۔ | ۳۸۶ |
| ۱۳ | ایک مجددی کی حسرت جنت پر۔ | ۳۸۷ |
| | **فصل دوم (نماز کے چھوڑنے پر وعید وعتاب کا بیان)** | ۳۸۸ |
| ۱ | آدمی اور کفر کے درمیان فرق نماز کا چھوڑنا ہے۔ | ۳۸۹ |
| ۲ | حضرت عبادہ رضی اللہ عنہ کو آپ علیہ السلام کی سات نصیحتیں | ۳۹۰ |
| ۳ | حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کو دس باتوں کی نصیحت۔ | ۳۹۰ |
| ۴ | جس شخص کی ایک نماز بھی فوت ہوگئی۔ | ۳۹۲ |
| ۵ | بلاعذر دو نمازوں کو ایک وقت پڑھنے کا گناہ۔ | ۳۹۳ |

| نمبر شمار | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|
| ۶ | نماز کے اہتمام کرنے کی فضیلت۔ | ۳۹۴ |
| ۷ | ترک نماز پر پندرہ قسم کی وعیدیں۔ | ۳۹۶ |
| ۸ | نماز کو قضاء کرنے کی وعید۔ | ۴۰۶ |
| ۹ | دین میں نماز کی حیثیت سر کی سی ہے۔ | ۴۰۸ |
| | **باب دوم (جماعت کے بیان میں)** | ۴۱۱ |
| | **فصل اول (جماعت کے فضائل میں)** | ۴۱۱ |
| ۱ | باجماعت نماز پڑھنے کی فضیلت۔ | ۴۱۱ |
| ۲ | باوضو مسجد میں جانے کی فضیلت۔ | ۴۱۳ |
| ۳ | مسجد میں باجماعت نماز پڑھنے کی فضیلت۔ | ۴۱۶ |
| ۴ | چالیس دن تکبیر اولیٰ کے ساتھ نماز پڑھنے کی فضیلت۔ | ۴۱۸ |
| ۵ | اچھی طرح وضو کر کے مسجد میں جانے کی فضیلت۔ | ۴۱۹ |
| ۶ | دو آدمیوں کی باجماعت نماز کی فضیلت۔ | ۴۱۹ |
| ۷ | اندھیروں میں بکثرت مسجدوں میں جانے کی فضیلت۔ | ۴۲۰ |
| | **فصل دوم (جماعت چھوڑنے پر عتاب کا بیان)** | ۴۲۴ |
| ۱ | بلا عذر مسجد میں نہ جانے کی وعید۔ | ۴۲۴ |
| ۲ | سراسر ظلم ہے اور کفر ہے اور نفاق ہے۔ | ۴۲۵ |
| ۳ | بلا عذر گھر میں نماز پڑھنے والوں کے لیے آپ علیہ السلام کی ڈانٹ۔ | ۴۲۶ |
| ۴ | بھیڑیا اکیلی بکری کو کھا جاتا ہے۔ | ۴۲۷ |
| ۵ | جمعہ اور جماعت میں شریک نہ ہونے والے کے متعلق ایک وعید۔ | ۴۲۸ |
| ۶ | ساق کی تجلی۔ | ۴۲۹ |
| | **باب سوم (خشوع و خضوع کے بیان میں)** | ۴۳۰ |
| ۱ | تفسیر آیاتِ خشوع۔ | ۴۳۲ |
| ۲ | نماز سے فراغت پر نمازی کے لیے ثواب کی مقدار۔ | ۴۴۵ |
| ۳ | بری طرح نماز پڑھنے والے کے لیے بد دعا۔ | ۴۴۵ |
| ۴ | اعمال میں سب سے پہلے فرض نماز کا حساب ہو گا۔ | ۴۴۷ |

| صفحہ | عنوان | نمبر شمار |
|---|---|---|
| ۴۵۰ | قیامت میں سب سے پہلے نماز کا حساب ہو گا۔ | ۵ |
| ۴۵۲ | بدترین چوری کرنے والا شخص۔ | ۶ |
| ۴۵۴ | نماز میں اعضاء کو سکون سے رکھنے کا حکم۔ | ۷ |
| ۴۵۴ | بے شک نماز بے حیائی اور ناشائستہ حرکتوں سے روکتی ہے۔ | ۸ |
| ۴۵۵ | افضل نماز لمبی لمبی رکعتوں والی ہے۔ | ۹ |
| ۴۵۹ | نماز میں بارہ ہزار چیزیں۔ | ۱۰ |
| ۴۶۸ | آخری گذارش۔ ۳۰ | ۱۱ |


☆ --- ☆ --- ☆

## فہرست مضامین رسالہ فضائلِ ذکر


| صفحہ | عنوان | نمبر شمار |
|---|---|---|
| ۴۷۲ | تمہید | |
| ۴۷۴ | **باب اول (فضائلِ ذکر)** | |
| ۴۷۴ | **فصل اول (آیاتِ ذکر)** | |
| ۴۸۸ | **فصلِ ثانی (احادیثِ ذکر)** | |
| ۴۸۸ | اللہ کے ساتھ نیک گمانی۔ | ۱ |
| ۴۹۲ | آدمی افضل ہے یا فرشتہ۔ | ۲ |
| ۴۹۲ | ذکر کے ساتھ رطب اللسان رہنے کی تاکید۔ | ۳ |
| ۴۹۴ | بہترین عمل اللہ کا ذکر ہے۔ | ۴ |
| ۴۹۶ | بستروں پر ذکر کرنے والے بھی افضل ہیں۔ | ۵ |
| ۴۹۸ | ذکر کرنے والا زندہ ہے، نہ کرنے والا مردہ۔ | ۶ |
| ۴۹۹ | ذکر کرنے والا روپے تقسیم کرنے والے سے افضل ہے۔ | ۷ |
| ۵۰۰ | جنتیوں کا ذکر سے خالی وقت پر افسوس۔ | ۸ |
| ۵۰۱ | ذکر کرنے والوں کو فرشتوں کا گھیر لینا۔ | ۹ |
| ۵۰۴ | اللہ تعالیٰ کا ذاکرین پر فخر۔ | ۱۰ |
| ۵۰۵ | ذاکرین کی خطاؤں کا تبادلہ۔ | ۱۱ |

| صفحہ | عنوان | نمبر شمار |
|---|---|---|
| ۵۱۱ | عذاب قبر سے ذاکر کی حفاظت۔ | ۱۲ |
| ۵۱۴ | ذاکرین نور کے منبروں پر۔ | ۱۳ |
| ۵۱۷ | ذکر کے حلقے جنت کے باغ ہیں۔ | ۱۴ |
| ۵۱۸ | شیطان کے وسوسہ ڈالنے کی صورت۔ | ۱۵ |
| ۵۲۰ | اللہ کا ذکر ایسا کرو کہ لوگ مجنوں کہنے لگیں۔ | ۱۶ |
| ۵۲۰ | سونے کی تختی پر نصائح۔ | ۱۷ |
| ۵۲۳ | ذاکر قیامت میں عرش کے سایہ تلے۔ | ۱۸ |
| ۵۲۵ | عقلمند وہ لوگ ہیں جو ہر وقت اللہ کا ذکر کرتے ہیں۔ | ۱۹ |
| ۵۲۶ | غور و فکر یعنی مراقبہ۔ | ۲۰ |
| ۵۲۹ | حضور اکرم ﷺ کو ذاکرین کے پاس بیٹھنے کا حکم۔ | ۲۱ |
| ۵۳۱ | نماز فجر اور عصر کے بعد ذکر کی تاکید۔ | ۲۲ |
| ۵۳۳ | ذکر اور علم کے علاوہ دنیا ملعون ہے۔ | ۲۳ |
| ۵۳۵ | ذکر اللہ کی سو سے زیادہ برکات۔ | ۲۴ |
| ۵۴۷ | **باب دوم (کلمہ طیبہ کے فضائل)** | |
| ۵۴۸ | **فصل اول (ان آیات میں جن سے کلمہ مراد ہے)** | |
| ۵۶۰ | **فصل دوم (ان آیات میں جن میں کلمہ وارد ہے)** | |
| ۵۶۳ | **فصل سوم (فضائل کلمہ کی احادیث میں)** | |
| ۵۶۳ | افضل ترین ذکر لا الہ الا اللہ ہے۔ | ۱ |
| ۵۶۵ | حضرت موسیٰ علیہ السلام کی خصوصی درخواست پر کلمہ کی تعلیم۔ | ۲ |
| ۵۶۶ | حضور ﷺ کی شفاعت کلمہ والے کے لئے۔ | ۳ |
| ۵۶۷ | حضور ﷺ کی شفاعت کے انواع۔ | ۴ |
| ۵۶۸ | کلمہ کا اخلاص یہ ہے کہ محرمات سے روک دے۔ | ۵ |
| ۵۷۰ | گناہوں کی نحوست سے ایمان جاتا رہتا ہے۔ | ۶ |
| ۵۷۰ | لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ عرش تک پہنچا دیتا ہے۔ | ۷ |
| ۵۷۱ | حضور ﷺ کا کواڑ بند کروا کر کلمہ پڑھوانا۔ | ۸ |

| نمبر شمار | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|
| ۹ | ایمان کی تجدید اور کلمہ کی کثرت کا حکم۔ | ۵۷۲ |
| ۱۰ | اخلاص سے کلمہ پڑھنے والے پر جہنم حرام ہے۔ | ۵۷۴ |
| ۱۱ | جنت کی کنجی لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ ہے۔ | ۵۷۴ |
| ۱۲ | لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اعمال نامے میں سے بُرائیاں دھو دیتا ہے۔ | ۵۷۵ |
| ۱۳ | کلمہ سے عرش کا ستون حرکت میں آتا ہے۔ | ۵۷۶ |
| ۱۴ | لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ والوں کو وحشت نہیں ہوتی۔ | ۵۷۷ |
| ۱۵ | لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ ننانوے دفتروں کے مقابلہ میں۔ | ۵۷۹ |
| ۱۶ | کلمہ طیبہ آسمان وزمین وغیرہ سب پر غالب ہے۔ | ۵۸۲ |
| ۱۷ | حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا ارشاد ہے کہ امتِ محمدیہ پر کلمہ سہل ہے۔ | ۵۸۴ |
| ۱۸ | افضل ترین کلمہ اور افضل ترین دعا۔ | ۵۸۷ |
| ۱۹ | شیطان کا قول ہے کہ کلمہ طیبہ اور استغفار نے مجھے ہلاک کر دیا۔ | ۵۸۸ |
| ۲۰ | کلمہ کی برکات موت کے وقت۔ | ۵۹۰ |
| ۲۱ | حضور ﷺ کا اپنے چچا ابو طالب پر کلمہ پیش کرنا۔ | ۵۹۳ |
| ۲۲ | حضرت آدم علیہ السلام کا حضور ﷺ کے وسیلہ سے توبہ کرنا۔ | ۵۹۹ |
| ۲۳ | اسم اعظم اور نظر کی دعا۔ | ۶۰۱ |
| ۲۴ | حضرت نوح علیہ السلام کی اپنے بیٹوں کو وصیت۔ | ۶۰۵ |
| ۲۵ | برائی کو بھلائی سے دھونے کا حکم۔ | ۶۰۹ |
| ۲۶ | ایک مخصوص کلمہ پر چالیس ہزار نیکیاں۔ | ۶۱۰ |
| ۲۷ | وضو کے بعد کلمہ پر آٹھوں دروازے جنت کے کھلنا۔ | ۶۱۳ |
| ۲۸ | سو مرتبہ کلمہ پڑھنے والے کا منہ بدر کی طرح۔ | ۶۱۳ |
| ۲۹ | بچوں کو ابتداء کلمہ کی تلقین کی برکت۔ | ۶۱۴ |
| ۳۰ | لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سے نہ کوئی عمل بڑھ سکتا ہے۔ | ۶۱۶ |
| ۳۱ | ایمان کے ستر شعبے اور ان کی تفصیل۔ | ۶۱۸ |
| | **باب سوم (تیسرا کلمہ)** | ۶۲۳ |
| | **فصل اول (قرآن پاک میں کلمات مذکورہ تسبیح، تحمید، تکبیر وارد ہیں)** | ۶۲۴ |

| صفحہ | عنوان | نمبر شمار |
|---|---|---|
| ۶۵۲ | **فصل دوم (احادیث میں کلمات مذکورہ کے فضائل)** | |
| ۶۵۵ | قیامت میں اللہ کی نعمتوں کا حساب ہو گا۔ | ۱ |
| ۶۶۰ | جنت کے درخت یہ کلمات ہیں۔ | ۲ |
| ۶۶۴ | فقراء کی شکایت کہ مال دار ثواب میں بڑھ جاتے ہیں۔ | ۳ |
| ۶۸۰ | باطل میں اعانت کرنے والا اللہ کے غصہ میں ہے۔ | ۴ |
| ۶۸۴ | انگلیوں سے قیامت میں سوال اور ان پر گننے کی فضیلت۔ | ۵ |
| ۶۹۰ | گٹھلیوں پر گننے اور تسبیح متعارف کا جواز۔ | ۶ |
| ۶۹۴ | حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کا خادم مانگنا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا اس کی بجائے تسبیح کا تلقین فرمانا۔ | ۷ |
| ۶۹۸ | خاتمہ اور صلوٰۃ التسبیح۔ | ۸ |
| ۷۰۷ | تمت بالخیر۔ | ۹ |


-------☆---☆---☆---------

## فہرست مضامین رسالہ فضائل تبلیغ


| صفحہ | عنوان | |
|---|---|---|
| ۷۰۹ | تمہید | آغاز کتاب |
| ۷۱۱ | آیت قرآنی در تاکید امر بالمعروف و نہی عن المنکر۔ | فصل اول |
| ۷۱۶ | احادیثِ نبوی در تاکید امر بالمعروف و نہی عن المنکر۔ | فصل ثانی (دوم) |
| ۷۳۱ | تنبیہ برائے اصلاحِ نفس۔ | فصل ثالث (سوم) |
| ۷۳۳ | فضائل اکرامِ مسلم و وعید تحقیر مسلم۔ | فصل رابع (چہارم) |
| ۷۳۶ | اخلاص اور ایمان و احتساب۔ | فصل خامس (پنجم) |
| ۷۳۹ | تعظیم علمائے کرام و بزرگانِ دین۔ | فصل سادس (ششم) |
| ۷۴۴ | اہلِ حق کی پہچان اور ان کی مجالست کی اہمیت۔ | فصل سابع (ہفتم |


## فہرست مضامین رسالہ فضائل رمضان


| صفحہ | عنوان | نمبر شمار |
|---|---|---|
| ۷۵۱ | تمہید | ۱ |
| ۷۵۳ | رمضان کے فضائل اور انعامات۔ | ۲ |

| نمبر شمار | عنوان | صفحہ |
| --- | --- | --- |
| ۳ | رمضان کے پانچ مخصوص انعامات۔ | ۷۶۳ |
| ۴ | نبی پاک صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کی تین بد دعائیں۔ | ۷۶۹ |
| ۵ | ماہِ رمضان میں رحمتِ خاصہ کا نزول۔ | ۷۷۲ |
| ۶ | رمضان المبارک کے ہر شب و روز قیدیوں کی خلاصی۔ | ۷۷۳ |
| ۷ | تین آدمیوں کی دعا رد نہیں ہوتی۔ | ۷۷۴ |
| ۸ | سحری کھانے والوں پر رحمت۔ | ۷۷۷ |
| ۹ | محروم روزہ دار اور شب بیدار۔ | ۷۸۰ |
| ۱۰ | روزہ آدمی کے لیے ڈھال ہے۔ | ۷۸۰ |
| ۱۱ | بلاعذر رمضان کا روزہ چھوڑنا۔ | ۷۸۸ |
| ۱۲ | فصلِ ثانی (شبِ قدر کے بیان میں) | ۷۹۱ |
| ۱۳ | شب قدر میں عبادت کی فضیلت۔ | ۷۹۴ |
| ۱۴ | شبِ قدر سے محروم شخص کا حکم۔ | ۷۹۵ |
| ۱۵ | شبِ قدر اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے مخصوص انعامات۔ | ۷۹۸ |
| ۱۶ | شبِ قدر کو اخیر عشرہ کی طاق راتوں میں تلاش کرنے کا حکم۔ | ۷۹۹ |
| ۱۷ | شبِ قدر کو نویں، ساتویں اور پانچویں رات میں تلاش کرنے کا حکم۔ | ۸۰۰ |
| ۱۸ | شبِ قدر کی علامات۔ | ۸۰۷ |
| ۱۹ | شبِ قدر کی مخصوص دعا۔ | ۸۰۸ |
| ۲۰ | فصلِ ثالث (اعتکاف کے بیان میں)۔ | ۸۱۰ |
| ۲۱ | رمضان کے اخیر عشرہ کا اعتکاف۔ | ۸۱۲ |
| ۲۲ | معتکف کی گناہوں سے حفاظت اور دیگر اعمال کا اجر۔ | ۸۱۳ |
| ۲۳ | ایک دن کے اعتکاف اور کسی مسلمان کی حاجت روی کا اجر۔ | ۸۱۴ |
| ۲۴ | ابتدائے رمضان میں جنت کی آراستگی اور اخیر شب میں مغفرت کی بارشیں۔ | ۸۱۷ |
|  | **مسلمانوں کی موجودہ پستی کا واحد علاج** | ۸۲۹ |
|  | **فرہنگ** | ۸۶۱ |
|  | **فہرست ماخذ و مصادر** | ۸۷۸ |

نحمدہٗ ونصلی علی رسولہ الکریم

# غرضِ تالیف

کتاب "فضائل اعمال" جو شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا صاحب نَوَّرَ اللہ مَرْقَدَہٗ کے مختلف موضوعات پر تحریر کردہ رسائل کا مجموعہ ہے، کسی تعارف کی محتاج نہیں۔ اللہ جل شانہ کے فضل وکرم اور حضرت کے اخلاص اور للّٰہیت کی بنا پر یہ کتاب اطراف عالم کے دینی، دعوتی اور اصلاحی حلقوں کی زینت ہے، اور مختلف مساجد و دینی مجالس میں اس کی درس و تعلیم سالہا سال سے روز کا معمول ہے۔

چونکہ یہ کتاب فضائل، ترغیبات اور وعیدوں پر مشتمل ہے، جن میں آیات قرآنیہ، احادیث طیبہ کی پر اثر تشریح اور عمل پر آمادہ کر دینے والی ترغیب ہی مقصود ہوتی ہے، اور حدیث کی سند اور اس کا حکم یا راویوں کے حالات سے بحث وغیرہ علمی امور ملحوظ نہیں ہوتے، اس لیے ابتدائی طور پر اس حوالے سے کام کی ضرورت نہیں سمجھی گئی، مگر وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ جب تبلیغی کام عرب وعجم اور عوام وخواص میں عمومی طور پر پھیلا اور اہل علم کی ایک بڑی تعداد اللہ کے فضل واحسان سے تبلیغی کام کی طرف نہ صرف متوجہ ہوئی، بلکہ عملی طور پر اس کام کو علی وجہ البصیرت کرنے کے لئے عوام الناس کو ساتھ لیکر چلنے پر آمادہ ہوئی، تو بالخصوص اہل علم اور جدید تعلیم یافتہ حضرات کے لئے اس بات کی ضرورت کا احساس ہونے لگا کہ اس کتاب کے متن و تشریحی فوائد میں درج احادیث کی تحقیق و تخریج کا تفصیلی کام پیش کیا جائے، تاکہ اس اجمال واختصار سے کسی قسم کی غلط فہمی پیدا ہو کر اس مقبول عام کتاب سے استفادہ میں کوئی مانع نہ رہے۔

الحمد للہ اس کتاب کو علمی نقطۂ نظر سے مزید قابلِ استفادہ بنانے کی غرض سے درج ذیل خطوط پر کام کیا گیا ہے:

(۱) حضرت شیخ الحدیث کے ذکر کردہ عربی زبان میں تمام احادیث کی فنی حیثیت کو واضح کیا گیا ہے، یعنی ہر حدیث کی صحت، حُسن اور ضعف کے لحاظ سے نشاندہی کی

گئی ہے۔ یہ تمام احکام کتاب "تحقیق المقال فی تخریج احادیث فضائل الاعمال" مؤلفۂ مولانا لطیف الرحمان بہرائچی سے ماخوذ ہیں۔

(۲) احادیث کی تخریج کے ضمن میں جن کتب کا عربی عبارات میں حوالہ دیا گیاہے ،ان کتب کے ابواب، جلد نمبر اور صفحہ نمبر کی تعین کی گئی ہے۔

(۳) فوائد و تشریح کے ذیل میں ذکر کردہ تمام احادیث کے ماخذ و مراجع حاشیہ میں ذکر کردیئے گئے ہیں۔

کوشش کی گئی ہے کہ ہر حدیث کا اصلی ماخذ اور کتب متون ذکر کی جائیں، تاہم جن احادیث کے اصلی ماخذ تک رسائی نہیں ہو سکی، وہاں ثانوی ماخذ ذکر کردیئے گئے ہیں۔ اور جن احادیث کے ثانوی ماخذ بھی معلوم نہیں ہوسکے، انہیں خالی چھوڑ دیا گیاہے۔

اولیاء اور سلف الصالحین کے واقعات وملفوظات کی تخریج کا التزام نہیں کیا گیا۔ یہ واقعات زیادہ تر: نزہۃ البساتین ،نزہۃ المجالس ،شرح الاحیاء، بہجۃ النفوس اور غالیۃ المواعظ سے ماخوذ ہیں۔

(۴) حکایات صحابہ میں ذکر کردہ واقعات جن کتب احادیث میں دستیاب ہوئے، ان کی بھی حاشیہ میں تصریح کردی گئی ہے۔

(۵) کتاب کے اخیر میں مشکل الفاظ کے حل کے لئے ایک فرہنگ بھی شامل کردی گئی ہے۔

کتاب کا کچھ نمونہ تبرکاً استادِ محترم حضرت مولانا محمد احسان الحق صاحب دامت برکاتہم اور حضرت مولانا محمد سعد صاحب دامت برکاتہم کی خدمت میں بھی پیش کیا گیا۔ ان حضرات نے ملاحظہ کرنے کے بعد دعاؤں سے نوازا اور اشاعت کی اجازت مرحمت فرمائی۔

چونکہ یہ کتاب عوامی حلقوں میں بعنوان "تعلیم" اجتماعی طور پر پڑھی جاتی ہے اور تبلیغی حلقوں میں اردو داں طبقہ کے لئے ایمانی واصلاحی تربیت کے لئے ایک معمول ونصاب کا درجہ رکھتی ہے، اس لئے اہل علم سے التماس ہے کہ وہ تخریج واضافہ کے کام کے حوالے سے جہاں کہیں کوئی غلطی محسوس فرمائیں، اس کی ضرور نشاندہی فرمادیں، تاکہ وہ غلطی اس

ابلاغ کے ذریعہ عام نہ ہو جائے، انشاء اللہ اس راہنمائی پر اللہ تعالی اپنے شایان شان اجر عطا فرمائیں گے، اور ناشرین اسکی فی الفور اصلاح کا اہتمام کریں گے۔

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ اس کاوش کو اپنی بارگاہ میں قبول و منظور فرما کر مؤلف کے لیے ذخیرۂ آخرت بنا دے اور اس کام میں معاونت کرنے والے حضرات کو اجر جزیل سے مالا مال فرمائے اور تمام قارئین کے لئے ہدایت و اصلاح کا ذریعہ بنا دے، آمین۔

العبد: محمد زکریا اشرف عفی عنہ
متخصص جامعہ دارالعلوم کراچی
۱۵ شعبان المعظم ۱۴۳۶ھ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# تمہید

**نَحْمَدُہٗ وَ نُصَلِّی وَ نُسَلِّمُ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ وَ اٰلِہٖ وَ صَحْبِہٖ وَ اَتْبَاعِہِ الْحُمَاۃِ لِلدِّیْنِ الْقَوِیْم**

امّا بعد! اللہ کے ایک برگزیدہ بندے اور میرے مربی و محسن کا ارشاد ۵۳ھ میں ہوا کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے چند قصے بالخصوص کم سن صحابہ رضی اللہ عنہم اور عورتوں کی دینداری کی کچھ حالت اردو میں لکھی جائے تاکہ جو لوگ قصوں کے شوقین ہیں، وہ واہی تباہی جھوٹی حکایات کی بجائے اگر ان کو دیکھیں تو ان کے لئے دینی ترقی کا سبب ہو اور گھر کی عورتیں اگر راتوں میں بچوں کو جھوٹی کہانیوں کی بجائے ان کو سنائیں، تو بچوں کے دل میں صحابہ رضی اللہ عنہم کی محبت اور عظمت کے ساتھ دینی امور کی طرف رغبت پیدا ہو۔

میرے لئے اس ارشاد کی تعمیل بہت ہی ضروری تھی کہ احسانات میں ڈوبے ہوئے ہونے کے علاوہ اللہ والوں کی خوشنودی دوجہان میں فلاح کا سبب ہوتی ہے۔ مگر اس کے باوجود اپنی کم مائیگی سے امید نہ ہوئی کہ میں اس خدمت کو مرضی کے موافق ادا کر سکتا ہوں۔ اس لئے چار برس تک بار بار اس ارشاد کو سنتا رہا اور اپنی نااہلیت سے شرمندہ ہوتا رہا کہ صفر ۱۳۵۷ھ میں ایک مرض کی وجہ سے چند روز کے لئے دماغی کام سے روک دیا گیا، تو مجھے خیال ہوا کہ ان خالی ایام کو اس بابرکت مشغلہ میں گزار دوں کہ اگر یہ اوراق پسند خاطر نہ ہوئے تب بھی میرے یہ خالی اوقات تو بہترین اور بابرکت مشغلہ میں ہی گزر جائیں گے۔

اس میں شک نہیں کہ اللہ والوں کے قصے ان کے حالات یقیناً اس قابل ہیں کہ ان کی تحقیق اور تفتیش کی جائے اور ان سے سبق حاصل کیا جائے۔ بالخصوص صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی جماعت جس کو اللہ جَلَّ شَانُہٗ نے اپنے لاڈلے نبی اور پیارے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی مصاحبت کے لئے چنا، اس کی مستحق ہے کہ اس کا اتباع کیا جائے۔ اس کے علاوہ اللہ والوں کے ذکر سے اللہ کی رحمت نازل ہوتی ہے [1]۔ صوفیاء کے سردار حضرت جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ کا ارشاد ہے

[1] مرقاۃ، باب المشی بالجنازہ، ۱۲۰۹/۳

کہ حکایتیں اللہ کے لشکروں میں سے ایک لشکر ہے جس سے مریدین کے دلوں کو تقویت حاصل ہوتی ہے۔ کسی نے دریافت کیا کہ اس کی کوئی دلیل بھی ہے؟ فرمایا: ہاں! اللہ جَلَّ شَانُہٗ کا ارشاد ہے۔

وَكُلًّا نَّقُصُّ عَلَيْكَ مِنْ أَنۢبَاءِ الرُّسُلِ مَا نُثَبِّتُ بِهِۦ فُؤَادَكَ وَجَآءَكَ فِى هَٰذِهِ الْحَقُّ وَمَوْعِظَةٌ وَّذِكْرٰى لِلْمُؤْمِنِيْنَ۔

ترجمہ: اور پیغمبروں کے قصوں میں سے ہم یہ سارے قصے آپ سے بیان کرتے ہیں جن کے ذریعہ سے ہم آپ کے دل کو تقویت دیتے ہیں، (ایک فائدہ تو یہ ہوا) اور ان قصوں میں آپ کے پاس ایسا مضمون پہنچتا ہے جو خود بھی راست اور واقعی ہے اور مسلمانوں کیلئے نصیحت ہے (اور اچھے کام کرنے کی) یاد دہانی ہے۔ (بیان القرآن)

ایک ضروری بات یہ بھی دل میں جما لینے کی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیثیں ہوں یا بزرگوں کے حالات، اسی طرح مسائل کی کتابیں ہوں یا معتبر لوگوں کے وعظ و ارشادات، یہ ایسی چیزیں نہیں ہوتیں کہ ایک مرتبہ دیکھ لینے کے بعد ہمیشہ کو ختم کر دیا جائے بلکہ اپنی حالت اور استعداد کے موافق بار بار دیکھتے رہنا چاہیئے۔ ابو سلیمان دارانی رحمۃ اللہ علیہ ایک بزرگ ہیں۔ وہ فرماتے ہیں کہ میں ایک وعظ کی مجلس میں حاضر ہوا تو ان کے وعظ نے میرے دل پر اثر کیا، مگر جب وعظ ختم ہوا تو وہ اثر بھی ختم ہو گیا۔ میں دوبارہ ان کی مجلس میں حاضر ہوا تو اس وعظ کا اثر فارغ ہونے کے بعد گھر کے راستہ میں بھی رہا۔ تیسری مرتبہ پھر حاضر ہوا تو اس کا اثر گھر میں پہنچنے پر بھی رہا۔ میں نے گھر جا کر اللہ کی نافرمانی کے جو اسباب تھے سب توڑ دیئے اور اللہ کا راستہ اختیار کر لیا۔ اسی طرح دینی کتابوں کا بھی حال ہے کہ محض سرسری طور پر ایک مرتبہ ان کے پڑھ لینے سے اثر کم ہوتا ہے، اس لئے کبھی کبھی پڑھتے رہنا چاہیئے۔ پڑھنے والوں کی سہولت اور مضامین کے دل نشین ہونے کے خیال سے میں نے اس رسالہ کو بارہ ۱۲ بابوں اور ایک خاتمہ پر تقسیم کیا ہے۔

۱۔ پہلا باب : دین کی خاطر سختیوں کا برداشت کرنا اور تکالیف و مشقت کا جھیلنا۔

۲۔ دوسرا باب : اللہ جل جلالہ کا خوف اور ڈر جو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی خاص عادت تھی۔

۳۔ تیسرا باب : صحابہ رضی اللہ عنہم کی زاہدانہ اور فقیرانہ زندگی کا نمونہ۔
۴۔ چوتھا باب : صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے تقویٰ اور پرہیز گاری کی حالت۔
۵۔ پانچواں باب : نماز کا شوق اور اس کا اہتمام۔
۶۔ چھٹا باب : ہمدردی اور اپنے اوپر دوسروں کو ترجیح دینا اور اللہ کے راستہ میں خرچ کرنا۔
۷۔ ساتواں باب : بہادری و دلیری اور ہمت و شجاعت اور موت کا شوق۔
۸۔ آٹھواں باب : علمی مشاغل اور علمی انہماک کا نمونہ۔
۹۔ نواں باب : حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات کی تعمیل۔
۱۰۔ دسواں باب : عورتوں کا دینی جذبہ اور بہادری اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بیبیوں اور اولاد کا بیان۔
۱۱۔ گیارہواں باب : بچوں کا دینی ولولہ اور بچپن میں دین کا اہتمام۔
۱۲۔ بارھواں باب : حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ محبت کا نمونہ۔
☆ خاتمہ : صحابہ رضی اللہ عنہم کے حقوق اور ان کے مختصر فضائل

پہلا باب

## دین کی خاطر سختیوں کا برداشت کرنا اور تکالیف و مشقت کا جھیلنا

حضورِ اقدس صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے دین کے پھیلانے میں جس قدر تکلیفیں اور مشقتیں برداشت کی ہیں، ان کا برداشت کرنا تو درکنار اس کا ارادہ کرنا بھی ہم جیسے نالائقوں سے دشوار ہے۔ تاریخ کی کتابیں ان واقعات سے بھری ہوئی ہیں، مگر ان پر عمل کرنا تو علیحدہ رہا، ہم ان کے معلوم کرنے کی بھی تکلیف نہیں کرتے۔ اس باب میں چند قصوں کو نمونہ کے طور پر ذکر کرنا ہے، ان میں سب سے پہلے خود حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک قصہ سے ابتداء کرتا ہوں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر برکت کا ذریعہ ہے۔

### (۱) حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے طائف کے سفر کا قصہ

نبوت مل جانے کے بعد نو برس تک نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم مکہ مکرمہ میں تبلیغ فرماتے رہے اور قوم کی ہدایت اور اصلاح کی کوشش فرماتے رہے، لیکن تھوڑی سی جماعت کے سوا، جو مسلمان ہو گئی تھی اور تھوڑے سے ایسے لوگوں کے علاوہ، جو باوجود مسلمان نہ ہونے کے آپ کی مدد کرتے تھے، اکثر کفارِ مکہ آپ اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ رضی اللہ عنہم کو ہر طرح کی تکلیفیں پہنچاتے تھے، مذاق اڑاتے تھے اور جو ہو سکتا تھا اس سے درگذر نہ کرتے تھے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا ابو طالب بھی انہی نیک دل لوگوں میں سے تھے جو باوجود مسلمان نہ ہونے کے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ہر قسم کی مدد فرماتے تھے، دسویں سال میں جب ابو طالب کا بھی انتقال ہو گیا، تو کافروں کو اور بھی ہر طرح کھلے مَہار اسلام سے روکنے اور مسلمانوں کو تکلیف پہنچانے کا موقع ملا۔ حضورِ اقدس صلی اللہ علیہ وسلم اس خیال سے طائف تشریف لے گئے کہ وہاں قبیلہ ثقیف کی بڑی جماعت ہے، اگر وہ قبیلہ مسلمان ہو جائے تو مسلمانوں کو ان تکلیفوں سے نجات ملے اور دین کے پھیلنے کی بنیاد پڑ جائے۔ وہاں پہنچ کر قبیلہ کے تین سرداروں سے، جو بڑے درجے کے سمجھے جاتے تھے، گفتگو فرمائی اور اللہ کے دین کی طرف بلایا اور اللہ کے رسول کی یعنی اپنی مدد کی طرف متوجہ کیا۔ مگر ان لوگوں نے بجائے اس کے کہ دین کی بات کو قبول

کرتے، یا کم سے کم عرب کی مشہور مہمان نوازی کے لحاظ سے ایک نووارد مہمان کی خاطر مدارات کرتے، صاف جواب دے دیا اور نہایت بے رخی اور بداخلاقی سے پیش آئے۔

ان لوگوں نے یہ بھی گوارا نہ کیا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم یہاں قیام فرمالیں، جن لوگوں کو سردار سمجھ کر بات کی تھی کہ وہ شریف ہوں گے اور مہذب گفتگو کریں گے، ان میں سے ایک شخص بولا کہ اوہو! آپ ہی کو اللہ نے نبی بنا کر بھیجا ہے۔ دوسرا بولا کہ اللہ کو تمہارے سوا کوئی اور ملتا ہی نہیں تھا جس کو رسول بنا کر بھیجتے۔ تیسرے نے کہا کہ میں تجھ سے بات کرنا نہیں چاہتا، اس لئے کہ اگر تو واقعی نبی ہے، جیسا کہ دعویٰ ہے، تو تیری بات سے انکار کر دینا مصیبت سے خالی نہیں اور اگر جھوٹ ہے، تو میں ایسے شخص سے بات کرنا نہیں چاہتا۔

اس کے بعد ان لوگوں سے ناامید ہو کر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اور لوگوں سے بات کرنے کا ارادہ فرمایا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم تو ہمت اور استقلال کے پہاڑ تھے، مگر کسی نے بھی قبول نہ کیا، بلکہ بجائے قبول کرنے کے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا کہ ہمارے شہر سے فوراً نکل جاؤ اور جہاں تمہاری چاہت کی جگہ ہو، وہاں چلے جاؤ۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جب ان سے بالکل مایوس ہو کر واپس ہونے لگے، تو ان لوگوں نے شہر کے لڑکوں کو پیچھے لگا دیا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا مذاق اڑائیں، تالیاں پیٹیں، پتھر ماریں، حتیٰ کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دونوں جوتے خون کے جاری ہونے سے رنگین ہو گئے۔ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم اسی حالت میں واپس ہوئے، جب راستہ میں ایک جگہ ان شریروں سے اطمینان ہوا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ دعا مانگی۔

اَللّٰھُمَّ اِلَیْكَ اَشْكُوْ ضُعْفَ قُوَّتِیْ، وَقِلَّةَ حِیْلَتِیْ، وَھَوَانِیْ عَلَى النَّاسِ، یَاأَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ، أَنْتَ رَبُّ الْمُسْتَضْعَفِیْنَ، وأَنْتَ رَبِّیْ، إِلٰى مَنْ تَكِلُنِیْ إِلٰى بَعِیْدٍ یَتَجَھَّمُنِیْ، أَمْ اِلٰى عَدُوٍّ مَلَّكْتَهٗ أَمْرِی، إِنْ لَّمْ تَكُنْ بِكَ عَلَیَّ غَضَبٌ، فَلَا أُبَالِیْ، وَلٰكِنْ عَافِیَتُكَ ھِیَ أَوْسَعُ لِیْ، أَعُوْذُ بِنُوْرِ

"اے اللہ! تجھی سے شکایت کرتا ہوں میں اپنی کمزوری اور بے کسی کی اور لوگوں میں ذلت اور رسوائی کی۔ اے اَرْحَمُ الرّٰاحِمِیْن! تو ہی ضُعفاء کا رب ہے اور تُو ہی میرا پروردگار ہے، تو مجھے کس کے حوالے کرتا ہے، کسی اجنبی بیگانہ کے جو مجھے دیکھ کر تُرش رو ہوتا ہے اور منہ چڑھاتا ہے، یا کہ

وَجْهِكَ الَّذِي أَشْرَقَتْ لَهُ الظُّلُمَاتُ، وَصَلَحَ عَلَيْهِ أَمْرُ الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ، أَنْ تُنْزِلَ بِيْ غَضَبَكَ، أَوْ يَحُلَّ عَلَيَّ سَخَطُكَ، لَكَ الْعُتْبَى حَتَّى تَرْضَى، وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِكَ (كَذَا فِي سِيْرَةِ ابْنِ هِشَامٍ، قُلْتُ وَاخْتَلَفَتِ الرِّوَايَاتُ فِي أَلْفَاظِ الدُّعَاءِ، كَمَا فِي قُرَّةِ الْعُيُوْنِ)

کسی دشمن کے، جس کو تو نے مجھ پر قابو دے دیا۔ اے اللہ! اگر تو مجھ سے ناراض نہیں ہے تو مجھے کسی کی بھی پرواہ نہیں ہے۔ تیری حفاظت مجھے کافی ہے، میں تیرے چہرہ کے اس نور کے طفیل، جس سے تمام اندھیریاں روشن ہو گئیں اور جس سے دنیا اور آخرت کے سارے کام درست ہو جاتے ہیں، اس بات سے پناہ مانگتا ہوں کہ مجھ پر تیرا غصہ ہو، یا تو مجھ سے ناراض ہو۔ تیری ناراضگی کا اس وقت تک دور کرنا ضروری ہے جب تک تو راضی نہ ہو، نہ تیرے سوا کوئی طاقت ہے نہ قوت۔

مالک الملک کی شانِ قہاری کو اس پر جوش آنا ہی تھا کہ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے آکر سلام کیا اور عرض کیا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کی قوم کی وہ گفتگو جو آپ سے ہوئی، سنی اور ان کے جوابات سنے اور ایک فرشتہ کو، جس کے متعلق پہاڑوں کی خدمت ہے، آپ کے پاس بھیجا ہے کہ آپ جو چاہیں، اس کو حکم دیں۔ اس کے بعد اس فرشتہ نے سلام کیا اور عرض کیا کہ جو ارشاد ہو میں اس کی تعمیل کروں، اگر ارشاد ہو تو دونوں جانب کے پہاڑوں کو ملا دوں جس سے یہ سب درمیان میں کچل جائیں، یا اور جو سزا آپ تجویز فرمائیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی رحیم و کریم ذات نے جواب دیا کہ میں اللہ سے اس کی امید رکھتا ہوں کہ اگر یہ مسلمان نہیں ہوئے تو ان کی اولاد میں سے ایسے لوگ پیدا ہوں، جو اللہ کی پرستش کریں اور اس کی عبادت کریں[1]۔

**ف:** یہ ہیں اخلاق اس کریم ذات کے جس کے ہم لوگ نام لیوا ہیں کہ ہم ذرا سی

[1] السیرۃ النبویۃ لابن کثیر، فصل فی ذہابہ علیہ السلام الی اہل الطائف: (۲/۱۴۹)۔

تکلیف سے، کسی کی معمولی سی گالی دے دینے سے ایسے بھڑک جاتے ہیں کہ پھر عمر بھر اس کا بدلہ نہیں اترتا۔ ظلم پر ظلم اس پر کرتے رہتے ہیں اور دعویٰ کرتے ہیں اپنے محمدی ہونے کا، نبی کے پیرو بننے کا، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اتنی سخت تکلیف اور مشقت اٹھانے کے باوجود نہ بددعا فرماتے ہیں، نہ کوئی بدلہ لیتے ہیں۔

## (۲) قصہ حضرت اَنس بن نضر رضی اللہ عنہ کی شہادت کا

حضرت اَنس بن نَضَر رضی اللہ عنہ ایک صحابی تھے، جو بدر کی لڑائی میں شریک نہیں ہو سکے تھے۔ ان کو اس چیز کا صدمہ تھا، اس پر اپنے نفس کو ملامت کرتے تھے کہ اسلام کی پہلی عظیم الشان لڑائی اور تُو اس میں شریک نہ ہو سکا۔ اس کی تمنا تھی کہ کوئی دوسری لڑائی ہو تو حوصلے پورے کروں۔ اتفاق سے اُحُد کی لڑائی پیش آگئی، جس میں یہ بڑی بہادری اور دلیری سے شریک ہوئے۔ اُحد کی لڑائی میں اول اول تو مسلمانوں کو فتح ہوئی، مگر آخر میں ایک غلطی کی وجہ سے مسلمانوں کو شکست ہوئی۔ وہ غلطی یہ تھی کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کچھ آدمیوں کو ایک خاص جگہ مقرر فرمایا تھا کہ تم لوگ اتنے میں نہ کہوں اس جگہ سے نہ ہٹنا کہ وہاں سے دشمن کے حملہ کرنے کا اندیشہ تھا، جب مسلمانوں کو شروع میں فتح ہوئی تو کافروں کو بھاگتا ہوا دیکھ کر یہ لوگ بھی اپنی جگہ سے یہ سمجھ کر ہٹ گئے کہ اب جنگ ختم ہو چکی، اس لئے بھاگتے ہوئے کافروں کا پیچھا کیا جائے اور غنیمت کا مال حاصل کیا جائے۔ اس جماعت کے سردار نے منع بھی کیا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ممانعت تھی تم یہاں سے نہ ہٹو۔ مگر ان لوگوں نے یہ سمجھ کر کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد صرف لڑائی کے وقت کے واسطے تھا، وہاں سے ہٹ کر میدان میں پہنچ گئے۔ بھاگتے ہوئے کافروں نے اس جگہ کو خالی دیکھ کر اس طرف سے آکر حملہ کر دیا۔ مسلمان بے فکر تھے اس اچانک بے خبری کے حملہ سے مغلوب ہو گئے اور دونوں طرف سے کافروں کے بیچ میں آگئے، جس کی وجہ سے ادھر ادھر پریشان بھاگ رہے تھے۔

حضرت اَنس رضی اللہ عنہ نے دیکھا کہ سامنے سے ایک دوسرے صحابی حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ آرہے تھے، ان سے کہا کہ اے سعد! کہاں جا رہے ہو؟ خدا کی قسم! جنت کی

خوشبو اُحد کے پہاڑ سے آرہی ہے۔ یہ کہہ کر تلوار تو ہاتھ میں تھی ہی، کافروں کے ہجوم میں گھس گئے اور اتنے شہید نہیں ہوگئے، واپس نہیں ہوئے۔ شہادت کے بعد ان کے بدن کو دیکھا گیا تو چھلنی ہو گیا تھا۔ اسیّ سے زیادہ زخم اور تلوار کے نشان بدن پر تھے، ان کی بہن نے انگلیوں کے پوروں سے ان کو پہچانا[1]۔

**ف:** جو لوگ اخلاص اور سچی طلب کے ساتھ اللہ کے کام میں لگ جاتے ہیں، ان کو دنیا ہی میں جنت کا مزہ آنے لگتا ہے۔ یہ حضرت اَنس رضی اللہ عنہ زندگی ہی میں جنت کی خوشبو سونگھ رہے تھے۔ اگر اخلاص آدمی میں ہو جاوے تو دنیا میں بھی جنت کا مزہ آنے لگتا ہے۔ میں نے ایک معتبر شخص سے جو حضرت اقدس مولانا شاہ عبدالرحیم صاحب رائے پوری رحمۃ اللہ علیہ کے مخلص خادم ہیں، حضرت کا مقولہ سنا ہے کہ ''جنت کا مزہ آرہا ہے''۔ فضائل رمضان میں اس قصہ کو لکھ چکا ہوں۔

## (۳) صلح حُدَیبِیہ اور ابو جَندَل رضی اللہ عنہ اور ابو بصیر رضی اللہ عنہ کا قصہ

۶ھ میں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم عمرہ کے ارادہ سے مکہ تشریف لے جا رہے تھے، کفارِ مکہ کو اس کی خبر ہوئی اور وہ اس خبر کو اپنی ذلت سمجھے، اس لئے مزاحمت کی اور حدیبیہ میں آپ کو رکنا پڑا۔ جان نثار صحابہ رضی اللہ عنہم ساتھ تھے جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر جان قربان کرنا فخر سمجھتے تھے، لڑنے کو تیار ہوگئے، مگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مکہ والوں کی خاطر سے لڑنے کا ارادہ نہیں فرمایا اور صلح کی کوشش کی اور باوجود صحابہ رضی اللہ عنہم کی لڑائی پر مستعدی اور بہادری کے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کفار کی اس قدر رعایت فرمائی کہ ان کی ہر شرط کو قبول فرما لیا۔ صحابہ رضی اللہ عنہم کو اس طرح دب کر صلح کرنا بہت ہی ناگوار تھا، مگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد کے سامنے کیا ہو سکتا تھا کہ جانثار تھے اور فرمانبردار، اس لئے حضرت عمر رضی اللہ عنہ جیسے بہادروں کو بھی دبنا پڑا۔

صلح میں جو شرطیں طے ہوئیں ان شرطوں میں ایک یہ شرط بھی تھی کہ کافروں میں سے جو شخص اسلام لائے اور ہجرت کرے، مسلمان اس کو مکہ واپس کر دیں اور مسلمانوں

---

[1] الاستیعاب، باب اَنس رضی اللہ عنہ، اَنس بن نضر: (۱/۱۰۸)۔

میں سے خدانخواستہ اگر کوئی شخص مرتد ہو کر چلا آئے تو وہ واپس نہ کیا جائے۔ یہ صلح نامہ ابھی تک پورا لکھا بھی نہیں گیا تھا کہ حضرت ابو جندل رضی اللہ عنہ ایک صحابی تھے، جو اسلام لانے کی وجہ سے طرح طرح کی تکلیفیں برداشت کر رہے تھے اور زنجیروں میں بندھے ہوئے تھے۔ اسی حالت میں گرتے پڑتے مسلمانوں کے لشکر میں اس امید پر پہنچے کہ ان لوگوں کی حمایت میں جا کر اس مصیبت سے چھٹکارا پاؤں گا۔ ان کے باپ سہیل نے، جو اس صلح نامہ میں کفار کی طرف سے وکیل تھے اور اس وقت تک مسلمان نہیں ہوئے تھے، فتح مکہ میں مسلمان ہوئے۔ انہوں نے صاحبزادے کے طمانچے مارے اور واپس لے جانے پر اصرار کیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ ابھی صلح نامہ مُرَتَّب بھی نہیں ہوا، اس لئے ابھی پابندی کس بات کی، مگر انہوں نے اصرار کیا۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ایک آدمی مجھے مانگا ہی دے دو، مگر وہ لوگ ضد پر تھے، نہ مانا۔ ابو جندل رضی اللہ عنہ نے مسلمانوں کو پکار کر فریاد بھی کی کہ میں مسلمان ہو کر آیا اور کتنی مصیبتیں اٹھا چکا، اب واپس کیا جا رہا ہوں۔ اس وقت مسلمانوں کے دلوں پر جو گزری ہو گی، اللہ ہی کو معلوم ہے، مگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد سے واپس ہوئے، حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے تسلی فرمائی اور صبر کرنے کا حکم دیا اور فرمایا کہ عنقریب حق تعالیٰ شانُہ تمہارے لئے راستہ نکالیں گے۔

صلح نامہ کے مکمل ہو جانے کے بعد ایک دوسرے صحابی ابو بصیر رضی اللہ عنہ بھی مسلمان ہو کر مدینہ منورہ پہنچے، کفار نے ان کو واپس بلانے کیلئے دو آدمی بھیجے۔ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے حسب وعدہ واپس فرما دیا۔ ابو بصیر رضی اللہ عنہ نے عرض بھی کیا کہ یا رسول اللہ! میں مسلمان ہو کر آیا، آپ مجھے کفار کے پنجہ میں پھر بھیجتے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے بھی صبر کرنے کو ارشاد فرمایا اور فرمایا کہ انشاء اللہ عنقریب تمہارے واسطے راستہ کھلے گا۔ یہ صحابی ان دونوں کافروں کے ساتھ واپس ہوئے۔ راستہ میں ان میں سے ایک سے کہنے لگے کہ یار! تیری یہ تلوار تو بڑی نفیس معلوم ہوتی ہے۔ شیخی باز آدمی ذرا سی بات میں پھول ہی جاتا ہے، وہ نیام سے تلوار نکال کر کہنے لگا کہ ہاں میں نے بہت سے لوگوں پر اس کا تجربہ کیا ہے، یہ کہہ کر تلوار ان کے حوالہ کر دی۔ انہوں نے اسی پر اس کا تجربہ کیا۔

دوسرا ساتھی یہ دیکھ کر کہ ایک کو تو نمٹا دیا، اب میرا نمبر ہے، بھاگا ہوا مدینہ آیا اور حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ میرا ساتھی مر چکا ہے، اب میرا نمبر ہے۔ اس کے بعد ابو بصیر رضی اللہ عنہ پہنچے اور عرض کیا کہ یا رسول اللہ! آپ اپنا وعدہ پورا فرما چکے کہ مجھے واپس کر دیا اور مجھ سے کوئی عہد ان لوگوں کا نہیں ہے جس کی ذمہ داری ہو۔ وہ مجھے میرے دین سے ہٹاتے ہیں، اس لئے میں نے یہ کیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ لڑائی بھڑکانے والا ہے۔ کاش! کوئی اس کا معین و مددگار ہوتا۔ وہ اس کلام سے سمجھ گئے کہ اب بھی اگر کوئی میری طلب میں آئے گا تو میں واپس کر دیا جاؤں گا۔ اس لئے وہ وہاں سے چل کر سمندر کے کنارے ایک جگہ آ پڑے۔

مکہ والوں کو اس قصہ کا حال معلوم ہوا تو ابو جندل رضی اللہ عنہ بھی، جن کا قصہ پہلے گزرا چھپ کر وہیں پہنچ گئے۔ اسی طرح جو شخص مسلمان ہوتا وہ ان کے ساتھ جا ملتا۔ چند روز میں یہ ایک مختصر سی جماعت ہو گئی۔ جنگل میں جہاں نہ کھانے کا کوئی انتظام، نہ وہاں باغات اور آبادیاں، اس لئے ان لوگوں پر جو گزری ہو گی وہ تو اللہ ہی کو معلوم ہے، مگر جن ظالموں کے ظلم سے پریشان ہو کر یہ لوگ بھاگے تھے ان کا ناطقہ بند کر دیا۔ جو قافلہ ادھر کو جاتا اس سے مقابلہ کرتے اور لڑتے۔ حتیٰ کہ کفار مکہ نے پریشان ہو کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عاجزی اور منت کر کے اللہ کا اور رشتہ داری کا واسطہ دے کر آدمی بھیجا کہ اس بے سَری جماعت کو آپ اپنے پاس بلالیں کہ یہ معاہدہ میں تو داخل ہو جائیں اور ہمارے لئے آنے جانے کا راستہ کھلے۔ لکھا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا اجازت نامہ جب ان حضرات کے پاس پہنچا تو ابو بصیر رضی اللہ عنہ مرضُ الموت میں گرفتار تھے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا والا نامہ (خط مبارک) ہاتھ میں تھا کہ اسی حالت میں انتقال فرمایا (رَضِيَ اللهُ عنه و أرْضاه) [1]

**ف:** آدمی اگر اپنے دین پر پکا ہو، بشرطیکہ دین بھی سچا ہو، تو بڑی سے بڑی طاقت اس کو نہیں ہٹا سکتی اور مسلمان کی مدد کا تو اللہ کا وعدہ ہے، بشرطیکہ وہ مسلمان ہو۔

---

[1] صحيح البخاري، كتاب الشروط، باب الشروط في الجهاد والمصالحة: ۲۵۸۲، (۲/۴۷۶)۔ وفتح الباري، باب الشروط في الجهاد، (۵/۳۴۴)۔

## (۴) حضرت بلال حبشی رضی اللہ عنہ کا اسلام اور مصائب

حضرت بلال حبشی رضی اللہ عنہ مشہور صحابی ہیں، جو مسجد نبوی کے ہمیشہ مؤذن رہے۔ شروع میں ایک کافر کے غلام تھے۔ اسلام لے آئے جس کی وجہ سے طرح طرح کی تکلیفیں دیئے جاتے تھے۔ اُمَیّہ بن خَلَف جو مسلمانوں کا سخت دشمن تھا، ان کو سخت گرمی میں دوپہر کے وقت تپتی ہوئی ریت پر سیدھا لٹا کر ان کے سینہ پر پتھر کی بڑی چٹان رکھ دیتا تھا، تاکہ وہ حرکت نہ کرسکیں اور کہتا تھا کہ یا اس حال میں مر جائیں، اور زندگی چاہیں تو اسلام سے ہٹ جائیں، مگر وہ اس حالت میں بھی "اَحَد اَحَد" کہتے تھے، یعنی معبود ایک ہی ہے۔ رات کو زنجیروں میں باندھ کر کوڑے لگائے جاتے اور اگلے دن ان زخموں کو گرم زمین پر ڈال کر اور زیادہ زخمی کیا جاتا، تاکہ بے قرار ہو کر اسلام سے پھر جاویں، یا تڑپ تڑپ کر مر جائیں۔ عذاب دینے والے اکتا جاتے، کبھی ابوجہل کا نمبر آتا، کبھی اُمَیّہ بن خلف کا، کبھی اوروں کا، ہر شخص اس کی کوشش کرتا کہ تکلیف دینے میں زور ختم کر دے۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے اس حالت میں دیکھا تو ان کو خرید کر آزاد فرمایا۔

ف: چونکہ عرب کے بت پرست اپنے بتوں کو بھی معبود کہتے تھے، اس لئے ان کے مقابلہ میں اسلام کی تعلیم توحید کی تھی، جس کی وجہ سے حضرت بلال رضی اللہ عنہ کی زبان پر "ایک ہی ایک" کا ورد تھا۔ یہ تعلق اور عشق کی بات ہے، ہم جھوٹی محبتوں میں دیکھتے ہیں کہ جس سے محبت ہو جاتی ہے اس کا نام لینے میں لطف آتا ہے، بے فائدہ اس کو رٹا جاتا ہے، تو اللہ کی محبت کا کیا کہنا جو دین اور دنیا میں دونوں جگہ کام آنے والی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ حضرت بلال رضی اللہ عنہ کو ہر طرح سے ستایا جاتا تھا، سخت سے سخت تکلیفیں پہنچائی جاتی تھیں، مکہ کے لڑکوں کے حوالے کر دیا جاتا کہ وہ ان کو گلی کوچوں میں چکر دیتے پھریں اور یہ تھے کہ "ایک ہی ایک ہے" کی رٹ لگاتے تھے۔ اسی کا یہ صلہ ملا کہ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے دربار میں مؤذن بنے اور سفر، حَضَر میں ہمیشہ اذان کی خدمت اُن کے سپرد ہوئی۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے بعد مدینہ طیبہ میں رہنا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی جگہ کو خالی دیکھنا مشکل ہو گیا۔ اس لئے ارادہ کیا کہ اپنی زندگی کے جَے (جتنے) دن ہیں، جہاد میں گزار

دوں۔ اس لئے جہاد میں شرکت کی نیت سے چل دیئے، ایک عرصہ تک مدینہ منورہ لوٹ کر نہیں آئے۔ ایک مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خواب میں زیارت کی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بلال! یہ کیا ظلم ہے ہمارے پاس کبھی نہیں آتے؟ تو آنکھ کھلنے پر مدینہ طیبہ حاضر ہوئے۔ حضرت حسن رضی اللہ عنہ حسین رضی اللہ عنہ نے اذان کی فرمائش کی۔ لاڈلوں کی فرمائش ایسی نہیں تھی کہ انکار کی گنجائش ہوتی۔ اذان کہنا شروع کی اور مدینہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ کی اذان کانوں میں پڑکر کہرام مچ گیا۔ عورتیں تک روتی ہوئی گھر سے نکل پڑیں۔ چند روز قیام کے بعد واپس ہوئے اور ۲۰ ھ کے قریب دمشق میں وصال ہوا[1]۔

## (۵) حضرت ابوذر غِفاری رضی اللہ عنہ کا اسلام

حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ مشہور صحابی ہیں، جو بعد میں بڑے زاہدوں اور بڑے علماء میں سے ہوئے۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا ارشاد ہے کہ ابوذر رضی اللہ عنہ ایسے علم کو حاصل کئے ہوئے ہیں جس سے لوگ عاجز ہیں، مگر انہوں نے اس کو محفوظ کر رکھا ہے۔ جب ان کو حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت کی پہلے پہل خبر پہنچی، تو انہوں نے اپنے بھائی کو حالات کی تحقیق کے واسطہ مکہ بھیجا کہ جو شخص یہ دعویٰ کرتا ہے کہ میرے پاس وحی آتی ہے اور آسمان کی خبریں آتی ہیں، اس کے حالات معلوم کریں اور اس کے کلام کو غور سے سنیں۔ وہ مکہ مکرمہ آئے اور حالات معلوم کرنے کے بعد اپنے بھائی سے جاکر کہا کہ میں نے ان کو اچھی عادتوں اور عمدہ اخلاق کا حکم کرتے دیکھا اور ایک ایسا کلام سنا جو نہ شعر ہے، نہ کاہنوں کا کلام ہے۔ ابوذر رضی اللہ عنہ کو اس مجمل بات سے تشفّی نہ ہوئی تو خود سامانِ سفر کیا اور مکہ پہنچے اور سیدھے مسجد حرام میں گئے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو پہچانتے نہیں تھے اور کسی سے پوچھنا مصلحت کے خلاف سمجھا، شام تک اسی حال میں رہے۔ شام کو حضرت علی کَرَّمَ اللہُ وَجْہَہٗ نے دیکھا کہ ایک پردیسی مسافر ہے۔ مسافروں کی، غریبوں کی، پردیسیوں کی خبر گیری، ان کی ضرورتوں کا پورا کرنا ان حضرات کی گھٹّی میں پڑا ہوا تھا۔ اس لئے ان کو اپنے گھر لے آئے۔ میزبانی فرمائی، لیکن اس کے پوچھنے کی کچھ ضرورت نہ سمجھی کہ کون ہو، کیوں آئے؟ مسافر نے بھی

---

[1] أسد الغابة، باب الباء، بلال بن رباح: (۱/۴۱۵)

پڑھے۔ حدیث میں اس کی فضیلت آئی ہے۔

۵) ہر مسلمان کو اپنا بھائی سمجھنا، اس کے ساتھ ہمدردی اور غمگساری کا برتاؤ کرنا، صفتِ اسلام کی وجہ سے اس کا ادب و احترام کرنا، ایسی باتوں سے بچنا جو کسی مسلمان بھائی کی تکلیف و اذیت کا باعث ہوں۔

ان باتوں کا خود بھی پابند بنے اور کوشش کرے کہ ہر مسلمان ان کا پابند بن جائے، جس کا طریقہ یہ ہے کہ خود بھی اپنا کچھ وقت دین کی خدمت کیلئے فارغ کرے اور دوسروں کو بھی ترغیب دے کر دین کی خدمت اور اشاعتِ اسلام کیلئے آمادہ کرے۔

جس دین کی اشاعت کیلئے انبیاء کرامؑ نے مشقتیں برداشت کیں، طرح طرح کے مصائب میں مبتلا ہوئے، صحابہ کرامؓ اور ہمارے اسلاف نے اپنی عمروں کو اس میں صرف کیا اور اس کی خاطر راہِ خدا میں اپنی جانوں کو قربان کیا، اس دین کی ترویج اور بقاء کیلئے تھوڑا وقت نہ نکالنا بڑی بدنصیبی اور خسران ہے اور یہی وہ اہم فریضہ ہے جس کو چھوڑ دینے کی وجہ سے آج ہم تباہ وبرباد ہو رہے ہیں۔

پہلے مسلمان ہونے کا مفہوم یہ سمجھا جاتا تھا کہ اپنا جان و مال، عزت و آبرو' اشاعتِ اسلام اور اعلاءِ کلمۃ اللہ کی راہ میں صرف کرے اور جو شخص اس میں کوتاہی کرتا تھا وہ بڑا نادان سمجھا جاتا تھا، لیکن افسوس کہ آج ہم مسلمان کہلاتے ہیں اور دین کی باتوں کو اپنی آنکھوں سے مٹتا ہوا دیکھ رہے ہیں، پھر بھی اس دین کی ترویج اور بقاء کیلئے کوشش کرنے سے گریز کرتے ہیں۔ غرض اعلاءِ کلمۃ اللہ اور اشاعتِ دینِ متین جو مسلمان کا مقصدِ زندگی اور اصلی کام تھا اور جس کے ساتھ ہماری دونوں جہان کی فلاح و ترقی وابستہ تھی اور جس کو چھوڑ کر آج ہم ذلیل و خوار ہو رہے ہیں، اب پھر ہمیں اپنے اصلی مقصد کو اختیار کرنا چاہیئے اور اس کام کو اپنی جزوِ زندگی اور حقیقی مشغلہ بنانا چاہیئے، تاکہ پھر رحمتِ خداوندی جوش میں آوے اور ہمیں دنیا اور آخرت کی سرخروئی اور شادابی نصیب ہو۔

اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ اپنا تمام کاروبار چھوڑ کر بالکل اس کام میں لگ جائے، بلکہ مقصد یہ ہے کہ جیسا اور دنیوی ضروریات انسان کے ساتھ لگی ہوئی ہیں اور ان کو انجام دیا جاتا ہے، اس کام کو بھی ضروری اور اہم سمجھ کر اس کے واسطے وقت نکالا جائے۔جب چند آدمی اس مقصد کیلئے تیار ہو جائیں تو ہفتہ میں چند گھنٹے اپنے محلے، اور مہینہ میں تین دن قرب و جوار کے مواضعات میں ، اور سال میں ایک چِلّہ دور کے مواضعات میں اس کام کو کریں اور کوشش کریں کہ ہر مسلمان امیر ہو یا غریب، تاجر ہو یا ملازم، زمیندار ہو یا کاشتکار، عالم ہو یا جاہل، اس کام میں شریک ہو جائے اور ان امور کا پابند بن جائے۔

# کام کرنے کا طریقہ

کم از کم دس آدمیوں کی جماعت تبلیغ کیلئے نکلے۔ اول اپنے میں سے ایک شخص کو امیر بنا دے اور پھر سب مسجد میں جمع ہوں اور وضو کرکے دو رکعت نفل ادا کریں، (بشرطیکہ وقت مکروہ نہ ہو) بعد نماز مل کر حق تعالیٰ کی بارگاہ میں التجا کریں اور نصرت و کامیابی اور تائید خداوندی اور توفیقِ الٰہی کو طلب کریں اور اپنے ثبات اور استقلال کی دعا مانگیں۔ دعا کے بعد سکون و وقار کے ساتھ آہستہ آہستہ حق تعالیٰ کا ذکر کرتے ہوئے روانہ ہوں اور فضول بات نہ کریں۔ جب اس جگہ پہنچیں جہاں تبلیغ کرنی ہے تو پھر سب مل کر حق تعالیٰ سے دعا مانگیں اور تمام محلہ یا گاؤں میں گشت کر کے لوگوں کو جمع کریں۔ اول ان کو نماز پڑھوائیں اور پھر ان امور کی پابندی کا عہد لیں اور اس طریقہ پر کام کرنے کیلئے آمادہ کریں اور ان لوگوں کے ہمراہ گھروں کے دروازوں پر جا کر عورتوں سے بھی نماز پڑھوائیں اور ان کی پابندی کی تاکید کریں۔

جو لوگ اس کام کو کرنے کیلئے تیار ہو جائیں ان کی ایک جماعت بنا دی جائے اور ان میں سے ایک شخص کو ان کا امیر مقرر کر دیا جائے اور اپنی نگرانی میں ان سے کام شروع کرا دیا جائے اور پھر ان کے کام کی نگرانی کی جائے۔ ہر تبلیغ کرنے والے کو چاہئیے کہ اپنے امیر کی اطاعت کرے اور امیر کو چاہیئے کہ اپنے ساتھیوں کی خدمت گزاری اور راحت رسانی، ہمت افزائی اور ہمدردی میں کمی نہ کرے اور قابلِ مشورہ باتوں میں سب سے مشورہ لے کر اس کے موافق عمل کرے۔

# تبلیغ کے آداب

یہ کام حق تعالیٰ کی ایک اہم عبادت اور سعادتِ عظمیٰ ہے اور انبیاء کرامؑ کی نیابت ہے۔کام جس قدر بڑا ہوتا ہے اسی قدر آداب کو چاہتا ہے۔اس کام سے مقصد دوسروں کی ہدایت نہیں، بلکہ خود اپنی اصلاح اور عبدیت کا اظہار اور حکمِ خداوندی کی بجاآوری اور حق تعالیٰ کی رضا جوئی ہے۔پس چاہیئے کہ امورِ مندرجہ کو اچھی طرح ذہن نشین کرے اور ان کی پابندی کرے۔

۱۔اپنا تمام خرچ کھانے پینے، کرایہ وغیرہ کا حتی الوسع خود برداشت کرے اور اگر گنجائش اور وسعت ہو تو اپنے نادار ساتھیوں پر بھی خرچ کرے۔

۲۔اپنے ساتھیوں اور مقدس کام کرنے والوں کی خدمت گزاری اور ہمت افزائی کو اپنی سعادت سمجھے اور ان کے ادب و احترام میں کمی نہ کرے۔

۳۔عام مسلمانوں کے ساتھ نہایت تواضع اور انکساری کا برتاؤ رکھے۔بات کرنے میں نرم لہجہ اور خوشامد کا پہلو اختیار کرے۔کسی مسلمان کو حقارت اور نفرت کی نظر سے نہ دیکھے۔بالخصوص علماءِ دین کی عزت و عظمت میں کوتاہی نہ کرے۔ جس طرح ہم پر قرآن و حدیث کی عزت و عظمت، ادب و احترام واجب اور ضروری ہے اسی طرح ان مقدس ہستیوں کی عزت و عظمت، ادب و احترام بھی ضروری ہے جن کو خدا تعالیٰ نے اپنی اس نعمت عظمیٰ سے سرفراز فرمایا۔علماءِ حق کی توہین دین کی توہین کے مترادف ہے، جو خدا کے غیض و غضب کا موجب ہے۔

۴۔فرصت کے خالی وقتوں کو بجائے جھوٹ، غیبت، لڑائی، فساد، کھیل تماشے کے، مذہبی کتابوں کے پڑھنے اور مذہب کے پابند لوگوں کے پاس بیٹھنے میں گزارے، جس سے خدا اور رسول ﷺ کی باتیں معلوم ہوں۔خصوصاً ایامِ تبلیغ میں فضول باتوں اور فضول کاموں سے بچے اور اپنے فارغ اوقات کو یاد الٰہی اور ذکر و فکر اور

درود و استغفار اور تعلیم و تعلم میں گزارے۔

۵) جائز طریقوں سے حلال روزی حاصل کرے اور کفایت شعاری کے ساتھ اس کو خرچ کرے اور اپنے اہل و عیال اور دیگر اقرباء کے شرعی حقوق کو ادا کرے۔

۶) کسی نزاعی مسئلہ اور فروعی بات کو نہ چھیڑے، بلکہ صرف اصل توحید کی طرف دعوت دے اور ارکانِ اسلام کی تبلیغ کرے۔

۷) اپنے تمام افعال و اقوال کو خلوصِ نیت کے ساتھ مزین اور آراستہ کرے کہ اخلاص کے ساتھ تھوڑا عمل بھی موجبِ خیر و برکت اور باعثِ ثمراتِ حسنہ ہوتا ہے اور بغیر اخلاص کے نہ دنیا ہی میں کوئی ثمرہ نکلتا ہے نہ آخرت میں اجر و ثواب ملتا ہے۔ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کو جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے یمن کا حاکم بنا کر بھیجا تو انہوں نے درخواست کی کہ مجھے نصیحت کیجئے۔ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ دین کے کاموں میں اخلاص کا اہتمام رکھنا کہ اخلاص کے ساتھ (تھوڑا) عمل بھی کافی ہے[1]۔

ایک اور حدیث میں ارشاد ہے: ''حق تعالیٰ شَانُہٗ اعمال میں سے صرف اسی عمل کو قبول فرماتے ہیں جو خالص انہیں کیلئے کیا گیا ہو''[2]۔ دوسری جگہ ارشاد ہے: ''حق تعالیٰ شانہ تمہاری صورتوں اور تمہارے مال کو نہیں دیکھتے، بلکہ تمہارے قلوب اور تمہارے اعمال کو دیکھتے ہیں''[3]۔ پس سب سے اہم اور اصل شے یہ ہے کہ اس کام کو خلوص کے ساتھ کیا جائے، ریا و نمود کو اس میں دخل نہ ہو۔ جس قدر اخلاص ہو گا اسی قدر کام میں ترقی اور سرسبزی ہو گی۔ اس دستور العمل کا مختصر خاکہ آپ کے سامنے آ گیا اور اس کی ضرورت اور اہمیت پر بھی کافی روشنی پڑ گئی، لیکن دیکھنا یہ ہے کہ موجودہ کشمکش اور اضطراب و بے چینی میں یہ طریقِ کار کس حد تک ہماری رہبری کر سکتا ہے؟ اور کہاں تک ہماری مشکلات کو دور کر سکتا ہے؟ اس کے

---

❶ مستدرک حاکم، کتاب الرقاق: ۷۸۴۴

❷ کشف الاستار، کتاب الزھد: ۳۵۶۷

❸ مسلم، کتاب البر والصلۃ: ۲۵۶۴

لئے پھر ہمیں قرآن کریم کی طرف رجوع کرنا ہو گا۔ قرآن کریم نے ہماری اس جدوجہد کو ایک سودمند تجارت سے تعبیر کیا ہے اور اس کی جانب اس طرح رغبت دلائی ہے۔

﴿يَآيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هَلْ اَدُلُّكُمْ عَلٰى تِجَارَةٍ تُنْجِيْكُمْ مِّنْ عَذَابٍ اَلِيْمٍo تُؤْمِنُوْنَ بِاللهِ وَرَسُوْلِهٖ وَتُجَاهِدُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللهِ بِاَمْوَالِكُمْ وَاَنْفُسِكُمْ ؕ ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَo يَغْفِرْلَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ وَيُدْخِلْكُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ وَمَسٰكِنَ طَيِّبَةً فِيْ جَنّٰتِ عَدْنٍ ؕ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُo وَاُخْرٰى تُحِبُّوْنَهَا ؕ نَصْرٌ مِّنَ اللهِ وَفَتْحٌ قَرِيْبٌ ؕ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِيْنَo﴾ (الصف: ۱۰، ع:۲)

اے ایمان والو! کیا میں تم کو ایسی سوداگری بتاؤں جو تم کو ایک دردناک عذاب سے بچائے۔ تم لوگ اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لاؤ اور اللہ کی راہ میں تم اپنے مال و جان سے جہاد کرو، یہ تمہارے لئے بہت ہی بہتر ہے اگر تم کچھ سمجھ رکھتے ہو۔ اللہ تعالیٰ تمہارے گناہ معاف کر دے گا اور تم کو ایسے باغوں میں داخل کرے گا جن کے نیچے نہریں جاری ہوں گی اور عمدہ مکانوں میں، جو ہمیشہ رہنے کے باغوں میں ہوں گے۔ یہ بڑی کامیابی ہے اور ایک اور بھی ہے کہ تم اس کو پسند کرتے ہو، اللہ کی طرف سے مدد اور جلد فتح یابی۔ اور آپ مومنین کو بشارت دے دیجئے۔

اس آیت میں ایک تجارت کا تذکرہ ہے جس کا پہلا ثمرہ یہ ہے کہ وہ عذاب الیم سے نجات دلانے والی ہے۔ وہ تجارت یہ ہے کہ ہم خدا اور اس کے رسول ﷺ پر ایمان لاویں اور خدا کی راہ میں اپنے جان و مال کے ساتھ جہاد کریں ۔یہ وہ کام ہے جو ہمارے لئے سراسر خیر ہے، اگر ہم میں کچھ بھی عقل و فہم ہو۔

اس معمولی کام پر ہمیں کیا منافع ملے گا؟ ہماری تمام لغزشوں اور کوتاہیوں کو ایک دم معاف کر دیا جائے گا اور آخرت میں بڑی بڑی نعمتوں سے سرفراز کیا جائے گا۔ یہی بہت بڑی کامیابی اور سرفرازی ہے، مگر اس پر بس نہیں، بلکہ ہماری چاہتی چیز بھی ہمیں دے دی جائے گی اور وہ دنیا کی سرسبزی اور نصرت و کامیابی اور دشمنوں پر غلبہ و حکمرانی ہے۔

حق تعالیٰ نے ہم سے دو چیزوں کا مطالبہ کیا: اول یہ کہ ہم خدا اور اس کے رسول ﷺ پر ایمان لاویں دوسرے یہ کہ اپنے جان و مال سے خدا کی راہ میں جہاد کریں اور اس کے بدلے میں دو چیزوں کی ہم سے ضمانت کی: آخرت میں جنت اور ابدی چین اور راحت اور دنیا میں نصرت و کامیابی۔ پہلی چیز جو ہم سے مطلوب ہے وہ ایمان ہے۔ ظاہر ہے کہ ہمارے اس طریق کا منشا بھی یہی ہے کہ ہمیں حقیقی ایمان کی دولت نصیب ہو۔ دوسری چیز جو ہم سے مطلوب ہے وہ جہاد ہے۔ جہاد کی اصل اگرچہ کفار کے ساتھ جنگ اور مقابلہ ہے، مگر در حقیقت جہاد کا منشاء بھی اِعْلَاءِ كَلِمَةِ اللهِ اور احکامِ خداوندی کا نفاذ اور اجراء ہے اور یہی ہماری تحریک کا مقصدِ اصلی ہے۔

پس معلوم ہوا کہ جیسا کہ مرنے کے بعد کی زندگی کا خوشگوار ہونا اور جنت کی نعمتوں سے سرفراز ہونا، خدا اور رسول ﷺ پر ایمان لانے اور اس کی راہ میں جدوجہد کرنے پر موقوف ہے۔ ایسا ہی دنیاوی زندگی کی خوشگواری اور دنیا کی نعمتوں سے منتفع ہونا بھی اس پر موقوف ہے کہ ہم خدا اور رسول ﷺ پر ایمان لاویں اور اپنی تمام جدوجہد کو اس کی راہ میں صرف کریں۔

اور جب ہم اس کام کو انجام دے لیں گے، یعنی خدا اور رسول ﷺ پر ایمان لے آویں گے اور اس کی راہ میں جدوجہد کر کے اپنے آپ کو اعمالِ صالحہ سے آراستہ بنا لیں گے تو پھر ہم روئے زمین کی بادشاہت اور خلافت کے مستحق ہو جائیں گے اور سلطنت و حکومت ہمیں دے دی جائے گی۔

﴿وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَيَسْتَخْلِفَنَّهُمْ فِي الْاَرْضِ كَمَا اسْتَخْلَفَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ وَلَيُمَكِّنَنَّ لَهُمْ دِيْنَهُمُ الَّذِي ارْتَضٰى لَهُمْ وَلَيُبَدِّلَنَّهُمْ مِّنْ ۢبَعْدِ خَوْفِهِمْ اَمْنًا ۭ يَعْبُدُوْنَنِيْ لَا يُشْرِكُوْنَ بِيْ شَيْـًٔا﴾ (النور:۵۵)

تم میں جو لوگ ایمان لاویں اور نیک عمل کریں ان سے اللہ تعالیٰ وعدہ فرماتا ہے کہ ان کو زمین میں حکومت عطا فرمائے گا، جیسا کہ ان سے پہلے لوگوں کو حکومت دی تھی اور جس دین کو ان کیلئے پسند کیا ہے اس کو ان کیلئے قوت دے گا اور ان کے اس خوف کے بعد اس کو امن سے بدل دے گا، بشرطیکہ میری بندگی کرتے رہیں اور میرے ساتھ کسی کو شریک نہ کریں۔

اس آیت میں تمام امت سے وعدہ ہے ایمان و عمل صالح پر حکومت دینے کا، جس کا ظہور عہد نبوی سے شروع ہو کر خلافتِ راشدہ تک متصلاً ممتد (جاری) رہا۔ چنانچہ جزیرۂ عرب آپ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کے زمانے میں اور دیگر ممالک زمانۂ خلفاء راشدین میں فتح ہو گئے اور بعد میں بھی وقتاً فوقتاً گو اتصال نہ ہو، دوسرے صلحاء ملوک و خلفاء کے حق میں اس وعدہ کا ظہور ہوتا رہا، آئندہ بھی ہوتا رہے گا، جیسا کہ دوسری آیت میں ہے: ﴿فَاِنَّ حِزْبَ اللّٰهِ هُمُ الْغٰلِبُوْنَ﴾ (المجادلہ، بیان القرآن)

پس معلوم ہوا کہ اس دنیا میں چین و راحت اور اطمینان و سکون اور عزت و آبرو کی زندگی بسر کرنے کی اس کے علاوہ کوئی صورت نہیں کہ ہم اس طریق پر مضبوطی کے ساتھ کاربند ہوں اور اپنی اجتماعی اور انفرادی ہر قسم کی قوت اس مقصد کی تکمیل کیلئے وقف کریں۔

وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيْعًا وَّلَا تَفَرَّقُوْا (آل عمران:۱۰۳)

تم سب دین کو مضبوط پکڑو اور ٹکڑے ٹکڑے مت بنو۔

یہ ایک مختصر ”نظامِ عمل“ ہے جو درحقیقت اسلامی زندگی اور اسلاف کی

زندگی کا نمونہ ہے۔ملک میوات میں ایک عرصہ سے اس طرز پر کام کرنے کی کوشش کی جارہی ہے اور اس ناتمام کوشش کا نتیجہ یہ ہے کہ وہ قوم روز بروز ترقی کرتی جا رہی ہے۔اس کام کے وہ برکات و ثمرات اس قوم میں مشاہدہ کئے گئے جو دیکھنے سے تعلق رکھتے ہیں۔اگر تمام مسلمان اجتماعی طور پر اس طریق زندگی کو اختیار کر لیں تو حق تعالیٰ کی ذات سے امید ہے کہ ان کی تمام مصائب اور مشکلات دور ہو جائیں گی اور وہ عزت وآبرو اور اطمینان و سکون کی زندگی پا لیں گے اور اپنے کھوئے ہوئے دبدبے اور وقار کو پھر حاصل کر لیں گے۔﴿وَلِلّٰهِ الْعِزَّةُ وَلِرَسُوْلِهٖ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ﴾(منافقون:۸)

ہر چند میں نے اپنے مقصد کو سلجھانے کی کوشش کی، لیکن یہ چند تجاویز کا مجموعہ نہیں، بلکہ ایک عملی نظام کا خاکہ ہے جس کو اللہ کا برگزیدہ بندہ (سیدی و مولائی مخدومی و مخدوم العالم حضرت مولانا محمد الیاس صاحب رحمۃ اللہ علیہ) لے کر کھڑا ہوا اور اپنی زندگی کو اس مقدس کام کیلئے وقف کیا۔اس لئے آپ کے لئے ضروری ہے کہ آپ ان بے ربط سطور کے پڑھنے اور سمجھنے پر ہرگز اکتفاء نہ کریں، بلکہ اس کام کو سیکھیں اور اس نظام کا عملی نمونہ دیکھ کر اس سے سبق حاصل کریں اور اپنی زندگی کو اس سانچے میں ڈھالنے کی کوشش کریں۔اسی جانب متوجہ کرنا میرا مقصود ہے اور بس۔

میری قسمت سے الٰہی پائیں یہ رنگِ قبول
پُھول کچھ میں نے چُنے ہیں ان کے دامن کیلئے

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا أَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰى رَسُوْلِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَأَصْحَابِهٖ أَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَاأَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ



## (الف)

| | |
|---|---|
| آبدار گوہر | چمکدار موتی |
| آبرُورِیزی | بے عزتی، بے حرمتی |
| آلام | الم کی جمع، رنج و غم، تکالیف |
| آوازہ | شہرت، دھوم، غلغلہ |
| اَبتر | خراب اور خستہ |
| اَبدال | بدَل کی جمع، وہ ستر اولیاء جن میں سے چالیس شام میں ہیں اور تیس بقیہ دنیا میں رہتے ہیں، ان میں سے کسی ایک کے انتقال کی صورت میں دوسرا اس کا قائم مقام بن جاتا ہے |
| ابر | بادل |
| اَتقِیاء | تقی کی جمع، اللہ تعالیٰ سے ڈرنے والا |
| اِجارہ | ٹھیکہ، اختیار |
| اِجمالاً | مختصراً |
| اَجزائے عمل | عمل کے حصے |
| اِحاطہ | حدبندی، گھیرنا |
| اَحدی | نہایت سست، کاہل |
| اِحتیاج | ضرورت |
| اِحصاء | شمار |
| اَحقر | نہایت حقیر، عاجز |
| اِختصار | مختصر کرنا |
| اَخصُ الخواص | انتہائی خاص، خاص ترین |
| اخفاء | پوشیدہ رکھنا، چھپانا |
| آدھ کچری | آدھی کچی آدھی پکی |
| اِذخَر | ایک قسم کی گھاس |
| ارزاں | سستی |
| اِزدِحام | ہجوم |
| اَسبابِ معیشت | زندگی گزارنے کے اسباب وسائل |
| اِستِخفاف | ہلکا سمجھنا، حقارت |
| اِستدلال | دلیل لانا، دلیل طلب کرنا |
| اِستغناء | بے پرواہی، بے نیازی |
| استفسار | دریافت کرنا، پوچھنا |
| اِستقلال | ثابت قدمی، جرأت |
| اِستنباط | چھانٹنا، چننا |
| اِستہزاء | مذاق کرنا |
| اَسرارُ الحفِیۃ | پوشیدہ راز |
| اَسلاف | سلف کی جمع، بزرگانِ امت، اگلے وقت کے بزرگ |
| اِسقاطِ حمل | حمل کو گرانا |
| اَسماء گرامی | معزز نام |
| اِسہال | بیماری، دست لگنا |
| اَشرف الاشیاء | چیزوں میں سب سے زیادہ محترم |
| اشرف الاُمَم | سب سے معزز امت |
| اصلاحِ نفس | باطنی درستگی |
| اِضمِحلال | سُستی، افسردگی |
| اِعلاءِ کلمۃ اللہ | دین کی سربلندی |
| اَغلب | گمانِ غالب، زیادہ تر |

| | |
|---|---|
| اَغنیاء | غنی کی جمع، مالدار |
| اقَل | سب سے کم |
| اَلمُضاعَف | دوچند، دگنا |
| اَلطاف | لطف کی جمع، مہربانیاں |
| اَلوان | لون کی جمع، رنگ |
| اِمتثالِ حکم | حکم پورا کرنا |
| امرِ بدیہی | لازمی امر، یقینی بات |
| انبساط | خوشی |
| اِنضباط | ضابطہ |
| انقیاد | تابع ہونا |
| اَوّابین | توبہ کرنے والے، مغرب کی نماز کے بعد پڑھے جانے والے نوافل |
| اَوراد | ورد کی جمع، ذکر ووظائف |
| اَوْقِیہ | چالیس درہم کاوزن، ۱۳۶ گرام |
| اول وَہلہ | بالکل ابتداء، پہلے پہل |
| اہل اللہ | اللہ والے، اللہ سے خصوصی لگاؤ والے حضرات |

(ب)

| | |
|---|---|
| بَاِجماع | بالاتفاق |
| بالجملہ | حاصل کلام، خلاصہ |
| بال چھڑ | ایک قسم کی خوشبودار گھاس |
| بجز | سوا، علاوہ |
| بداطواریاں | بری عادتیں، برے طریقے |
| بدرجۂ اَتم | مکمل طور پر |
| بدرجہا | کئی گنا |
| بدّو | عرب کے دیہات کا رہنے والا |
| برگزیدہ | چنے ہوئے مقبول بندے |
| بَطحاء | پتھریلی زمین، مکہ معظمہ مراد ہے |
| بُعد | دوری |
| بھال | نیزے برچھی کی نوک |
| بَہِشت | جنت |
| بہی خواہانِ قوم | قوم کے خیر خواہ |
| بنیہ کی دوکان | آٹہ دال بیچنے والے کی دوکان |
| بے اضاعت | بے حیثیث |
| بے بہرہ | محروم |
| بے پایاں | بے انتہاء |
| بے ثباتی | ناپائیداری |
| بے کَراں | بے حد، بے انتہاء |
| بے نوا | مفلس |

(پ)

| | |
|---|---|
| پارینہ داستان | بھولی بسری داستان |
| پاسنگ | ترازو کے پلڑوں کی کمی بیشی کو پورا کرنے کی غرض سے جو وزن ترازو کی ڈنڈی سے باندھا جائے |
| پراگندہ | بکھرا ہوا، پریشان |
| پرتو | سایہ، عکس |

| | |
|---|---|
| پردہ دری | کسی کے عیب ظاہر کرنا |
| پروانہ | اجازت نامہ، فرمانِ شاہی |
| پسیجنا | رحم کرنا، رحم آنا، نرم ہونا |
| پُشتانی | پشتوں سے، باپ دادا سے |
| پشیمان | شرمندہ، افسوس کرنے والا |
| پنج شنبہ | جمعرات کا دن |
| پیرانہ سالی | بڑھاپا |
| پیرو | پیچھے چلنے والا |
| | **(ت)** |
| تادیب | سزا، ادب سکھانا |
| تازیانہ | کوڑا، چابک |
| تاڑلینا | معلوم کرلینا |
| تانت | کمان کا چلہ، جس پر تیر رکھ کر اسے پھینکتے ہیں |
| تاویل | تفسیر، کسی بات کے ظاہری معنی کو دوسری طرف پھیر لینا |
| تبرکاً | برکت کے طور پر |
| تبرّیٰ | بے زاری، برأت کا اظہار |
| تتبُّع | تلاش |
| تتِمّہ | بقیہ، ضمیمہ، کتاب کی عبارت کا وہ حصہ جو آخر میں کتاب سے متعلق لگا دیتے ہیں |
| تثلیث | عیسائیوں کا ایک باطل عقیدہ جس کی رو سے وہ وحدانیتِ خدا کو تین شاخوں یعنی باپ، بیٹا، خدا میں منحصر سمجھتے ہیں |
| تجدید | نئے سرے سے کوئی کام کرنا |
| تحدیث بالنعمة | بطورِ شکر نعمت کا اظہار |
| تحریص | ابھارنا |
| تخریج | کسی حدیث کو سند اور متن کے ساتھ ذکر کرنا، حدیث کے اصل ماخذ کی طرف رہنمائی کرنا |
| تخفیف | کمی، ہلکا کرنا |
| تخلیہ | علیحدگی، خلوت کی جگہ |
| تخم | بیج |
| ترتیل | قرآن پاک کو ٹھہر ٹھہر کر صفات کے ساتھ پڑھنا |
| ترغیب | ایک کتاب کا نام، کسی عمل کی طرف مائل کرنا |
| ترکش | تیر رکھنے کا تھیلا، تیر دان |
| ترویج | رواج دینا |
| تسامُح | چشم پوشی کرنا، نظر انداز کرنا |
| تشَتُّت | پریشانی، انتشار |
| تصوف | وہ علم جس کے ذریعے قلب کی صفائی حاصل ہو |
| تعب | تھکاوٹ |
| تَعَدّدِ طُرُق | کسی حدیث کے متعدد سندوں سے منقول ہونا |

| | |
|---|---|
| تعشّق | اظہار محبت، شوق |
| تعویق | دیر، لیت و لعل |
| تفریط | کمی کوتاہی کرنا |
| تفوّق | فوقیت، بڑائی چاہنا |
| تقابل | باہم مقابل ہونا |
| تقلیل | کم کرنا |
| تکدُّر | گدلا پن، دل کی پریشانی |
| تکملہ | گزشتہ مضمون سے مربوط حصہ |
| تلافیٔ مافات | گذشتہ کی تلافی |
| تلبُّس | ملنا، چمٹنا |
| تلچھٹ | مائع گھی والی چیز وغیرہ کی تہہ میں بیٹھ جانے والی شئے |
| تلخیص | خلاصہ کرنا |
| تمثیل | مثال بیان کرنا |
| تنبُّہ | آگاہی، تنبیہ ہونا |
| تن پروری | آرام طلبی |
| تواتُر | لگاتار، کسی بات یا حدیث کا کئی واسطوں سے اس طرح منقول ہونا کہ عقلاً اس کا جھوٹا ہونا محال معلوم ہو |
| تواضع | عاجزی، ضیافت |
| تونگری | مالداری، دولت مندی |
| تہلیل | لا الہ الا اللہ کہنا |
| تیغِ ستم | ظلم کی تلوار |

**(ٹ)**

| | |
|---|---|
| ٹھلیاں | پانی رکھنے کا مٹی کا چھوٹا برتن |

**(ث)**

| | |
|---|---|
| ثبَت | نقش تحریر |
| ثمنُ الجنۃ | جنت کی قیمت |

**(ج)**

| | |
|---|---|
| جان فشانی | جان نثار کرنا |
| جان کَنی | نزع کی حالت |
| جبَروت | قدرت عظمت، جاہ و جلال |
| جرح | وہ سوالات جو ایک فریق دوسرے سے حقیقت یا سچائی معلوم کرنے کے لئے کرے |
| جزئیات | افراد، حصے |
| جُملہ اعمال | تمام اعمال |
| جمہور | آدمیوں کا گروہ |
| جوعُ البقر | گائے جیسی بھوک، ایک بیماری جس میں کھانے کے باوجود بھوک ختم نہیں ہوتی |
| جوئیاں | طالب، ڈھونڈنے والا |
| جہری نماز | جن نمازوں میں امام بلند آواز سے تلاوت کرے |
| جے دن | جتنے دن |

**(چ)**

| | |
|---|---|
| چارسُو | چاروں طرف |
| چارہ ساز | کام بنانے والا |

| | |
|---|---|
| | خواجہ معین الدین |
| چشتیہ | چشتی رحمۃ اللہ علیہ کی طرف منسوب صوفیا کا سلسلہ |
| چشم پوشی کرنا | نظر انداز کرنا |

## (ح)

| | |
|---|---|
| حتی الوُسع | جہاں تک طاقت ہو |
| حجت | دلیل، تکرار |
| حدّاد | لوہار |
| حدیث متکلَّم فیہ | وہ حدیث جس کی صحت کے بارے میں علماء حدیث نے بحث کی ہو |
| حدیثِ موضوع | من گھڑت حدیث |
| حرف گیری | نقطہ چینی، عیب گیری |
| حرزِ جان | نہایت عزیز رکھنا |
| حسنِ سیاق | مضمون کا عمدہ تسلسل |
| حسنہ | نیکی |
| حصنِ حصین | مضبوط قلعہ، ایک کتاب |
| حظِّ نفس | نفسانی خواہش، نفس کا مزہ |
| حُفّاظِ حدیث | احادیث کے حافظ جنہیں ایک لاکھ احادیث زبانی یاد ہوں |
| حفظِ ماتقدّم | خطرات سے بچنے کے لئے پیشگی منصوبہ بندی |
| حِقد | کینہ |
| حُکّام رسی | حاکموں سے تعلقات بنانے کی خواہش |
| حکمِ عدولی | نافرمانی |
| حلاوت | مٹھاس |
| حمیّت | غیرت، شرم |
| حُمّیٰ دِق | بخار کی ایک قسم |
| حنفیہ | امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے متبعین |
| حواسِ ظاہرہ | حاسہ کی جمع، وہ قوتیں جن میں حس ہو پانچ ظاہرہ ہیں، دیکھنا، سونگھنا، سننا، چھونا، چکھنا |
| حواسِ باطنہ | باطنی قوتیں، حس مشترک، حافظہ خیال، وہم، متصرفہ |
| حیلہ | تدبیر، بہانہ |

## (خ)

| | |
|---|---|
| خاک پائے بزرگاں | بزرگوں کے پائوں کی مٹی، نہایت عاجز مسکین |
| خانقاہ | (مرکب از خانہ گاہ) مشائخ کی تربیت گاہ |
| خانگی | گھریلو |
| خبر گیری | خیال رکھنا، مدد کرنا |
| خدّوخال | نشانات |
| خدارا | خدا کے لئے |

| لفظ | معنی |
|---|---|
| خسران | نقصان |
| خِفّت | ہلکاپن، شرمندگی |
| خفیف | ہلکا، ذلیل |
| خلافِ اولیٰ | ناپسند مگر جو جائز کے دائرے میں ہو |
| خلاّق علی الاطلاق | تنہا پیدا کرنے والا |
| خلش | چبھن |
| خُمُس | غنیمت کا پانچواں حصہ |
| خودستائی | اپنی تعریف کرنا |
| خودی | اپنا، خود بینی |
| خوارج | وہ گروہ جنہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی اطاعت سے نکل کر ان سے بغاوت کی |
| خَود | لوہے کی ٹوپی |
| خُوگر | عادی |
| خوِید | سبز جو، گھوڑے وغیرہ کا چارہ |
| | (د) |
| داروغہ | محافظ، نگران |
| داروگیر | پکڑ دھکڑ، سختی |
| دباغت | چمڑا رنگنا |
| ددھیال | دادا کا گھر خاندان |
| دردِزہ | بچہ جنتے وقت کی تکلیف |
| درکنار | ایک طرف، الگ |
| درہم | ساڑے تین ماشے کا وزن |
| دریغ | بخل، انکار، افسوس |

| لفظ | معنی |
|---|---|
| دستِ نگر | محتاج، ماتحت |
| دستورالعمل | قانون، قاعدہ، ہدایت نامہ |
| دفتر | رجسٹر |
| دق کرنا | تنگ کرنا |
| دقائق | دقیقہ کی جمع، باریکیاں، نکات |
| دقیق النظر | باریک بین |
| دوام | ہمیشگی |
| دوچند | دوگنا |
| دوش بدوش | کندھے سے کندھا ملا کر، متحد ہو کر |
| دولت کدہ | تعظیماً رہائش گاہ، مسکن |
| دُنُوّ اور تدَلّی | قرب، نزدیکی |
| دنیاومافیہا | دنیا اور جو کچھ اس میں ہے |
| دھنی | دولت مند، خوش نصیب، دھن والا |
| دیار | وطن، علاقہ |
| دِیَت | خون بہا، قتل کا معاوضہ |
| دیدہ ودانستہ | جان بوجھ کر |
| | (ر) |
| رانڈ | بیوہ عورت |
| رخنہ | خلل، عیب، سوراخ |
| رفعِ درجات | درجات کی بلندی |
| رَمز | اشارہ |
| رمق | تھوڑی سی جان، اخیر جان |
| رَو | بہاؤ |

| | |
|---|---|
| رُواۃ | راوی کی جمع، حدیث نقل کرنے والا |
| رُوحی فداہ | میری جان ان پر قربان ہو |
| روزافزوں | دن بدن ترقی |
| رہبانیت | ترک دنیا |
| رہین ستمِ روزگار | زمانہ کے مظالم میں مبتلا |
| ریاض | مجاہدہ، نفس کشی |
| ریزیولیشن | قرارداد |

(ز)

| | |
|---|---|
| زاری | رونا پیٹنا |
| زُبدَۃ الفضلاء | فضلاء میں زیادہ برگزیدہ |
| زبوں حالی | بدحالی |
| زِرہ | فولاد کا دھاری دھار کرتہ جو لڑائی کے دوران استعمال ہوتا ہے |
| زعم | گمان، ظن |
| زَک | شکست |
| زَقَند | چھلانگ |
| زندیق | کافرِ بے دین |
| زہے قسمت | خوش قسمتی |

(س)

| | |
|---|---|
| سامانِ حرب | جنگی سامان |
| سبّ و شتم | گالی گلوچ، برا بھلا کہنا |
| ستّاری | پردہ پوشی |
| سربرآوردگان قوم | قوم کے معزز و صاحب اقتدار لوگ |
| سرتاپاں | سر سے پاؤں تک |
| سرزنش | تنبیہ برا بھلا کہنا |
| سروکار | کام، تعلق |
| سُرُور محض | سچی خوشی |
| سرِیہ | وہ لڑائی جس میں آپ علیہ السلام نے صحابہ کرام کو بھیجا ہو اور خود شرکت نہ فرمائی ہو |
| سِرّی نماز | جن نمازوں میں امام آہستہ قرأت کرے |
| سطوَت | دبدبہ، رعب |
| سعی | کوشش |
| سفاہت | کمینہ پن، بے وقوفی |
| سلف | گزرے ہوئے اولیائے امت |
| سماوی | آسمانی |
| سنکھیا | ایک قسم کا زہر، سم الفار |
| سنگلاخ | پتھریلی اور پہاڑی زمین |
| سوت لینا | تلوار میان سے نکالنا |
| سونے پر سہاگا | نفع در نفع، رونق بر رونق، سہاگا سے سونے میں اور چمک آجاتی ہے |
| سہ بارہ | تیسری بار |
| سہم | ڈر، حصہ |
| سَیری | پیٹ بھرنا |
| سینگیاں لگوانا | بطور علاج بدن کے کسی حصہ سے فاسد خون نکالنا |

| لفظ | معنی |
|---|---|
| سینہ سپر ہونا | دشمن کے مقابلہ میں ڈٹ جانا |

(ش)

| لفظ | معنی |
|---|---|
| شافعیہ | امام شافعیؒ کے پیرو |
| شاق | بھاری مشکل، دشوار |
| شاہدِ عدل | ایماندار گواہ |
| شائع | رائج، ظاہر |
| شایانِ شان | مرتبے کے مناسب |
| شدہ شدہ | رفتہ رفتہ، ہوتے ہوتے |
| شُرّاح | شارح کی جمع، تشریح کرنے والا |
| شرحِ صدر ہونا | دلی اطمینان ہونا |
| شروحِ حدیث | وہ کتب جن میں احادیث کی تشریح ہو |
| شستگی | صفائی |
| شُعَبُ الایمان | ایمان کی شاخیں، امام بیہقی رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب کا نام |
| شَغَف | بے انتہاء محبت و تعلق |
| شِعار | علامت |
| شفیع | سفارش کرنے والا |
| شملہ | پگڑی کے اوپر کا سرا جو اٹھا ہوا ہوتا ہے |
| شقاوت | بدبختی، سنگدلی |
| شہرۂ آفاق | دنیا بھر میں مشہور |
| شہوت | جنسی خواہش |
| شیفتگی | فریفتگی، دیوانگی |
| شُیوع | گروہ، عام ہونا |

(ص)

| لفظ | معنی |
|---|---|
| صاحبین | دو ساتھی، امام ابو یوسف اور امام محمد رحمہما اللہ مراد ہیں |
| صحیفہ | مقدس رسالہ، کتاب |
| صَفرا | چار اخلاط میں سے ایک زرد رنگ کے خلط کا نام |
| صُلَحاء | صالح کی جمع نیک لوگ |
| صلح رحمی | رشتہ داروں سے حسن سلوک |
| صوفیاء | صوفی کی جمع تصوف میں مشغول حضرات |
| صَیقَل | صفائی، چمک، زنگ دور کرنے کا آلہ |

(ض)

| لفظ | معنی |
|---|---|
| ضخیم | موٹا، بڑے حجم والی چیز |
| ضرب المثل | کہاوت، وہ جملہ جو مثال کے طور پر بیان کیا جائے |
| ضَیق | تنگی، دشواری |

(ط)

| لفظ | معنی |
|---|---|
| طباق | بڑی رکابی، تھالی |
| طبعی میلان | قدرتی طور پر کسی کی طرف مائل ہونا |

| | |
|---|---|
| طراوت | تازگی، ٹھنڈک |
| طریقت | باطن کی صفائی |
| طعن و تشنیع | چھیڑ چھاڑ، اعتراضات |
| طفیلی | دوسروں کے بدولت گزارہ کرنے والا |
| طمانیت | دل جمعی، اطمینان |
| طوق | ہار، مجرموں کے گلے میں باندھا جانے والا حلقہ |

(ع)

| | |
|---|---|
| عاشوراء | محرم کا دسواں دن |
| عاصی | گناہ گار |
| عاقبت | انجام، نتیجہ |
| عبَث | بے فائدہ |
| عُجب | غرور، خود پسندی |
| عجمی | غیر عرب |
| عِرض | آبرو، عزت |
| عُروۃ الوثقیٰ | مضبوط حلقہ |
| عصَبیت | ناجائز امور میں اپنی قوم کی طرف داری وحمایت |
| عطار | عطر فروش، پنساری |
| علماءِ سوء | بدترین علماء |
| علوِشان | بلندیٔ مرتبہ |
| علی العموم | عام طور پر |
| علی وجہ الکمال | مکمل طور پر |
| عَنقاء | نایاب، ایک فرضی پرندہ |
| عوارض | عارضہ کی جمع، رکاوٹیں |
| عہدہ برآ ہونا | بری الذمہ ہونا |

(غ)

| | |
|---|---|
| غایت احترام | انتہائی احترام |
| غسّان | ایک عرب قبیلے کا نام |
| غشِی | بے ہوشی |
| غلُوّ | زیادتی، حد سے تجاوز کرنا |
| غناءِ قلب | دل کا استغناء اور بے نیازی |
| غیر متناہی | بے انتہاء |

(ف)

| | |
|---|---|
| فاحشہ | بدکار عورت |
| فبہا | ٹھیک، بہت خوب |
| فدیہ | قیدی کی رہائی کا معاوضہ |
| فراق | جدائی |
| فربہ | موٹا |
| فردِ جرم | مقدمے کے وہ کاغذات جس میں مجرم ٹھہرانے کا مضمون اور دفعہ تحریر ہوتی ہے جس کی رو سے مجرم کو مجرم سمجھا جاتا ہے |
| فرمودہ | فرمان |
| فصیح | خوش بیان، شیریں کلام |
| فُضلہ | کسی چیز کا پھوک، پائخانہ |
| فضیحت | رسوائی، ذلت |
| فنجان | پیالی |

| | |
|---|---|
| فواکہ | فاکہہ کی جمع، پھل |
| فہم القرآن | قرآن کی سمجھ |
| فی الجملۃ | کسی درجہ میں، کسی قدر |
| فی الواقع | حقیقت میں |
| | **(ق)** |
| قاضی القضاۃ | سب سے بڑا قاضی، چیف جسٹس |
| قال وحال | قول و فعل، کردار |
| قاموس | ایک مشہور عربی لغت کا نام، اب ہر لغت کو قاموس کہا جاتا ہے |
| قُدْوَۃ العلماء | علماء کے پیشواء |
| قرن | زمانہ |
| قرونِ سابقہ | گزشتہ زمانے |
| قصیدہ خوانی | کسی کی تعریف، ستائش کرنا |
| قطع رحمی | رشتہ داروں سے تعلقات توڑنا |
| قفس | پنجرہ |
| قفل | تالہ |
| قُویٰ | قوت کی جمع، طاقتیں |
| قیراط | درہم کے بارہویں حصہ کے برابر ایک وزن، پانچ جو کے برابر وزن |
| قیصر | رومی بادشاہوں کالقب |
| قیود | قید کی جمع، شرائط |
| قیل و قال | گفتگو، بحث ومباحثہ |
| قیلولہ | دوپہر کو کھانے کے بعد آرام کرنا |
| | **(ک)** |
| کاہن | غیب کی خبریں بتانے والا |
| کبائر | کبیرۃ کی جمع، بڑے گناہ |
| کتّان | ایک قسم کا باریک کپڑا |
| کتبِ سماویہ | آسمانی کتابیں |
| کذّاب | جھوٹا |
| کذا فی الاحیاء | اسی طرح احیاء العلوم میں ذکر کیا گیا ہے |
| کسریٰ | فارس کے بادشاہوں کا لقب |
| کُسُم | پھول جس سے کپڑوں کو لال رنگ میں رنگا جاتا ہے |
| کلفت | تکلیف ورنج |
| کلکٹر | ضلع کا مالی افسر، لگان وصول کرنے والا |
| کماحقُّہ | جیسے کہ اس کا حق ہے |
| کنیت | وہ نام جو والدین یا اولاد کی طرف منسوب کر کے بولا جاتا ہے جیسے ابن عباس، ابو موسیٰ وغیرہ |
| کِواڑ | لکڑی کا وہ تختہ جس سے دروازہ بند کرتے ہیں |
| کوتاہ طبائع | دور اندیشی سے کام نہ لینے والی طبیعتیں |

کوڑھی — جزامی، برص کی بیماری میں مبتلا شخص
کوڑی — ایک قسم کا ادنیٰ سکہ
کوشاں — کوشش کرنے والا
کوکھ — بطن، پہلو

(گ)

گاہے گاہے — کبھی کبھی
گرانی — بوجھ
گردانتے ہیں — تسلیم کرتے ہیں
گرویدہ — معتقد، دلدادہ
گفتار — بول چال
گونیں — بالوں یا رسیوں کا بنا ہوا تھیلہ
گیہوں — گندم
گدڑی — فقیروں کا جبہ، پیوند لگا ہوا پرانا کپڑا

(ل)

لابُدّی — لازمی یقینی
لب کشائی — اعتراض کرنا، بات کرنا
لُچر — بے ہودہ، لغو
لعاب دہن — تھوک، منہ کی رطوبت
لگن — لکڑی یا پتھر کا بڑا برتن
لہوولعب — کھیل کود، بے کار و فضول کام

(م)

ماجور — نیک بدلہ دیا گیا
ماسبق — گذشتہ
ماسویٰ — اس کے علاوہ
مافوق — جو اوپر ہو
مالک الموت — ملک کا بادشاہ، اللہ تعالیٰ مراد ہیں
ماما — خادمہ، نوکرانی
مامون — محفوظ
مانع — روکنے والا، رکاوٹ
ماؤف — جس کو صدمہ پہنچا ہو
مباح — جائز، حلال
مبادا — خدا نہ کرے، کلمہ دعائیہ
مبتدی — شروع کرنے والا
مُبَدَّل بانس — محبت سے بدل دی گئی
مبذول — مصروف، خرچ کیا گیا
مُبَرّیٰ — پاک، بے نیازی
مبغوض — قابل نفرت
مبہوت — حیران، ہکا بکا
متاخرین — بعد میں آنے والے لوگ، اخیر زمانہ کے لوگ
مُتَبحِّر — علم کا دریا، بہت بڑا عالم
متّبع — پیروی کرنے والا
متبنّٰی — منہ بولا بیٹا
متجاوز — حد سے تجاوز کرنے والا

| | |
|---|---|
| متحمِّل | برداشت کرنے والا |
| مترجم | ترجمہ کرنے والا |
| مترَشّح | ظاہر ہونے والا، عیاں |
| متروک | ترک کیا ہوا |
| متسلط | زبردستی قبضہ کرنے والا |
| تشابہ لگنا | شبہ میں لگ جانا، کہیں سے کہیں پڑنے لگنا |
| متشدد | انتہائی سخت |
| متضمن | شامل |
| متعدد | بے شمار |
| متعصب | تعصب کرنے والا، اپنی قوم یا مذہب کی بے جا حمایت کرنے والا |
| متعفِّن | بدبودار |
| متفرع | کسی چیز سے شاخ کی طرف نکلنے والا |
| متفکر | فکر مند |
| متکلم | بات کرنے والا |
| متلاشی | تلاش کرنے والا |
| متمتع | فائدہ اٹھانے والا، مستفید |
| مُتَمَرِّد | سرکش |
| متنعم | نازو نعم میں پلنے والا |
| متمنی | تمنی کرنے والا، مشتاق |
| متوحش | وحشت ناک، بھاگنے والا |
| مَتوالا | مست، مدہوش |
| متوَلّی | کام کا نگران، ولی |
| مجازاً | غیر حقیقی، غیر اصلی، فرضی |
| مجامع | مجمع کی جمع، مجالس |
| مجاہدات | نفس کشی |
| مجرَّب | آزمایا ہوا، تجربہ کیا ہوا |
| مجدد الف ثانی | دوسرے ہزار برس کا مجدد، شیخ احمد سرہندی رحمۃ اللہ علیہ کا لقب |
| مجمُل | مختصر کیا ہوا |
| محاسبہ | حساب لینا یا کرنا، جواب طلبی |
| محال | ناممکن، سخت دشوار |
| محِب | محبت کرنے والا |
| محبوس ہونا | قید ہونا |
| محدِّث | حدیث بیان کرنے والا |
| محرَّمات | حرام کردہ چیزیں |
| محقّق | ثابت شدہ |
| محل سَتر | پردے کی جگہ، شرمگاہ |
| محو | مٹ جانا، مصروف |
| محیط | سب کو گھیرنے والا، سب کو شامل |
| مخارج | مخرج کی جمع، حروف کی ادا ہونے کی جگہیں |
| مخزن | خزانہ، گودام |
| مخفی | چھپا ہوا، پوشیدہ |
| مخلَص | چھٹکارا، آزادی |
| مخمصہ | بھوک کی آگ، جھگڑا |

مدارات: خاطر تواضع، ظاہری آؤ بھگت

مداومت: ہمیشگی، دوام

مُداہن: ہاں میں ہاں ملانے والا، ناجائز امور کو روکنے کی قدرت کے باوجود نہ روکنے والا

مُدرِکہ: اشیاء کی حقیقت معلوم کرنے کی قوت

مدعی: دعویٰ کرنے والا

مراتب: مرتبہ کی جمع، درجات

مراحمِ خسروانہ: عطایا شاہی، بادشاہی مہربانیاں

مراقبہ: سوچ بچار، گردن جھکا کر حضوری

مرتکبِ کبائر: کبیرہ گناہ میں ملوث

مرحمت کرنا: عطا کرنا

مرضِ وفات: وہ بیماری جس میں آدمی کا انتقال ہو جائے

مرقات: مشکوٰۃ شریف کی عربی شرح

مرید: عقیدت مند

مزاحمت کرنا: روک، مخالفت

مزاولت: مشق

مزید برآں: اس کے علاوہ

مژدہ: خوشخبری

مسابقت: ایک دوسرے سے آگے بڑھنا

مساہلت: سہل پسندی

مستبعد: دور، بعید

مستحب: پسند کیا گیا، اصطلاح شرع میں وہ فعل ہے جسے حضور ﷺ نے خود پسند کیا ہو یا اس کا ثواب بیان فرمایا ہو

مستحسَن: پسندیدہ، بہتر

مستحضَر: حاضر، موجود

مستعار: لینا، مانگ لینا

مستعدی: چستی اور پھرتی

مستفیدین: فائدہ حاصل کرنے والے

مستور ہونا: چھپ جانا

مسلّم: تسلیم کیا گیا

مشائخ: شیخ کی جمع بزرگ یا پیر

مشائخ چشتیہ: سلسلہ چشتیہ کے بزرگ

مشائخ سلوک: وہ پیر یا بزرگ جو راہ خدا میں چلنے میں راہنمائی کرے

مَشْعَل: شمع

مُشتق: ماخوذ، وہ لفظ جو کسی دوسرے لفظ سے نکالا گیا ہو

مشرف با اسلام: دین محمدی میں آنا، مسلمان ہونا

مشکوٰۃِ نبوت: نبوت کے چراغ دان، زمانۂ نبوت

مشیر: مشورہ دینے والا، ساتھی

مصاحب: پاس بیٹھنے والا، ساتھی

مصاحبت: ایک ساتھ زندگی بسر کرنا

مَصالح: مصلحت کی جمع

| لفظ | معنی |
|---|---|
| مصالحت | باہمی صلح صفائی |
| مصداق | وہ شئی جس پر کوئی معنی صادق آسکے، شہادت |
| مُصِر | اصرار کرنے والا |
| مصرف خیر | نیک کاموں میں خرچ کرنے کی جگہ |
| مضائقہ | حرج، قباحت |
| مضرت | نقصان |
| مُضمر | پوشیدہ |
| مطلب بر آری | کام نکالنا، حاجت روائی کرنا |
| مطلقاً | بلاقید کے |
| مطمح نظر | مرکز نگاہ، اصلی مقصد |
| مطیع | اطاعت کرنے والا، فرماں بردار |
| مَعاش | روزی، زندگی بسر کرنے کی چیز |
| معارف | معرفت کی جمع، علم وحکمت کی باتیں |
| معاصی | معصیت کی جمع، گناہ |
| مُعتدبہ | قابل شمار، شمار میں آیا ہوا |
| معدوم | ناپید |
| معرفت ابو نُعیم | ابو نعیم اصفہانی کی کتاب "معرفۃ الصحابہ" مراد ہے |
| معمول بہا | عمل میں لایا گیا |
| معیَّت | ساتھ |
| مُعِین | مددگار |
| مُغتنَم | قابل قدر |
| مغلوب العقل | عقل سے ہارا ہوا |
| مفارقت | جدائی |
| مَفَر | بھاگنے کی جگہ، فرار کا راستہ |
| مفرد | واحد، ایک |
| مفصّل | تفصیلی کلام |
| مقاتلہ | قتل کرنا، خون ریزی کرنا |
| مقتدیٰ | پیشوا، امام |
| مُقتَضیٰ | چاہا گیا، مصلحت |
| مَقدُرت | قدرت، طاقت |
| مقولہ | کسی کی بات یا قول |
| مُقوِّیِ قلب | دل کو تقویت دینے والی چیز |
| مُقیَّد | قید کیا گیا، پابند |
| مکاتب | مکتب کی جمع، درسگاہ، قرآن پاک کے حفظ کے مدارس |
| مکافات | بدلہ، سزا جزا |
| مکر | حیلہ، فریب |
| مکرّرات | مکرر کی جمع، بار بار دھرائی جانے والی چیزیں |
| مکلف | وہ شخص جو عاقل بالغ ہو، جس کو حکم ادا کرنے کا پابند ٹھہرایا گیا ہو |
| ملتوی | دیر کرنا |
| ملجاوماویٰ | ٹھکانا، پناہ کی جگہ |
| مَلاءِ اعلیٰ | مقربین فرشتے |

| | |
|---|---|
| مَلَکِیہ | فرشتوں کی طرف منسوب |
| | مالیدہ کا مخفف، روٹی کو ریزہ |
| ملیدہ | ریزہ کر کے شکر میں ملاتے ہیں |
| ممتد | دراز |
| مناجات | سرگوشی، دعا |
| منادی | پکارنے والا، آواز لگانے والا |
| مناقب | منقبت کی جمع، فضائل |
| منبع | چشمہ |
| منتہیٰ | انتہاء |
| منتھائے ترقی | ترقی کی انتہاء، کامل ترقی |
| منجملہ | سب میں سے |
| مندوب | جس کی خوبیاں بیان کی جائیں |
| منش | مزاج، طبیعت |
| مُنضَم | ملا ہوا، شامل |
| منطِق | گویائی، وہ علم جو عقلی دلائل سے حق اور ناحق میں تمیز پیدا کرتا ہے |
| مُنعِم | نعمت دینے والا |
| منفرد | اکیلا |
| مُنقاد | فرمابردار، عاجزی کرنے والا |
| منقسم | تقسیم کیا جانے والا |
| منقول | نقل کیا گیا، ذکر کیا گیا |
| منکَر | برائی، جو چیز دین میں بری سمجھی جائے |
| منکشف | کھلنے والا، ظاہر |
| موانست | باہمی انس والفت |
| موانع | مانع کی جمع، روکنے والی چیزیں، رکاوٹیں |
| مُوجِب | لازمی کرنے والا، سبب |
| موجبِ تقرُّب | اللہ کے قریب ہونے کا باعث |
| موجزن | لہرے مارنا |
| موقوف | منحصر ہونا، ملتوی ہونا |
| مولیٰ حذیفہ | حذیفہ رضی اللہ عنہ کا آزاد کردہ غلام |
| مؤرِخ | تاریخ لکھنے والا |
| مؤیّد | تائید شدہ |
| مُہماتُ الامور | بڑے بڑے امور وکام |
| مہماتِ دین | دین کے اہم امور |
| مُہلکات | مُہلک کی جمع، ہلاک کر دینے والی چیزیں |
| میر منشی | وہ فرشتے جو احکامات پیغامات پہنچاتے ہیں |

**(ن)**

| | |
|---|---|
| ناطقہ | قوت گویائی |
| ناشاد | ناخوش، اداس |
| ناداری | مفلسی، غریبی |
| ناظرہ خواں | دیکھ کر پڑھنے والا |

| | |
|---|---|
| ناقص الفہم | کم سمجھنے والا |
| نام ونمود | عزت ونمائش، شہرت |
| ناخلف | نالائق بیٹا، نالائق جانشین |
| نِخوت | غرور، خود پسندی |
| ندارد | غیر حاضر، نہیں، خالی |
| نزاعی مسئلہ | ایسا مسئلہ جس میں جھگڑا اور اختلاف ہو |
| نزع | جان نکلنے کی حالت |
| نشتر | زخم چیرنے یا فسد کھولنے کا نوکدار اوزار |
| نصائح | نصیحت کی جمع |
| نصرانی | شہر ناصرہ کی طرف نسبت، وہ لوگ جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے متبع ہیں |
| نصیب آور | قسمت والا |
| نطفہ | قطرۂ منی |
| نظر قرطاس | کاغذ کے سپرد لکھنا |
| نظیر | مثال |
| نعلین شریف | دو مبارک جوتیاں |
| نِعمَ البدل | اچھا بدلہ، متبادل |
| نفسا نفسی | اپنی اپنی خود غرضی |
| نفسِ تبلیغ | فقط تبلیغ، حقیقت تبلیغ |
| نفسِ زبان | محض زبان |
| نفع رساں | نفع پہنچانے والا |
| نفوس | نفس کی جمع، افراد |
| نکبَت | بد بختی، بدحالی، ذلت |
| نکتہ رس | تیز فہم، ذکی |
| نگاہ عمیق | گہری نگاہ |
| ننگ وناموس | غیرت ولحاظ، عزت وحرمت |
| نواح | کونہ، قرب وجوار |
| نوحہ کرنا | میت کے اوپر رونا پیٹنا |
| نوچندی | چاند کی پہلی رات |
| ننانوے کے پھیر | دولت جمع کرنے کا لالچ |
| نوبت بنوبت | باری باری |
| نیاز مندی | محتاجی، اشتیاق |

### (و)

| | |
|---|---|
| واعظ | وعظ کہنے والا، نصیحت کرنے والا |
| والانامہ | بلند مرتبہ شخص کا خط |
| واللہ | اللہ تعالیٰ کی قسم |
| والہانہ | عاشقانہ انداز |
| واہی تباہی | بے ہودہ، لغو |
| وائس رائے | بادشاہ کا نائب |
| وبا | متعدی بیماری، وہ بیماری جو ہوا کے خراب ہونے کی وجہ سے پھیلتی ہے |
| ورد | وظیفہ معمول، وہ کام جو روز کیا جائے |
| وصال | ملاقات |
| وصایا | وصیت کی جمع |
| وصل | ملاقات |

| | |
|---|---|
| وضع کا حکم | حدیث کے منگھڑت ہونے کا حکم |
| وعید | سزا کی دھمکی |
| وقوف | وقف کی جگہ، قرآن پاک میں جہاں دورانِ تلاوت ٹھہرنے کا حکم ہو، مطلع ہونا |
| وقیع | وقعت رکھنے والا، عزت دار |
| ولولہ | جوش وخروش |

(ھ)

| | |
|---|---|
| ھبہ | تحفہ، ہدیہ |
| ہَذیان | بخار کی حالت میں بے معنی گفتگو، بیہودہ گوئی |
| ہفت اقلیم | سات ولایتیں، کل دنیا |
| ہمسری | برابری |
| ہم رکاب | ہمسفر، سواری کے ساتھ |
| ہم نشین | پاس بیٹھنے والا، مصاحب |
| ہموم | ہم کی جمع غم، پریشانیاں |
| ہول | خوف، دشہت، ہیبت |
| ہیکڑی | سرکشی، زور آوری |

(ی)

| | |
|---|---|
| یاس وہراس | مایوسی اور خوف |
| یثرب | مدینہ منورہ کا قدیم نام |
| یکسوئی | اطمینان، دل جمعی |
| یکسر | تمام، سراسر |

۱. اتحاف سادۃ المتقین،ط:موسسۃ تاریخ العربی بیروت لبنان

۲. إتحاف الخيرة المهرة،دار الوطن للنشر، الرياض

۳. احیاء العلوم،دار المعرفۃ بیروت

۴. أخبار أبي حنيفة وأصحابه،بيروت

۵. اسد الغابۃ،دار الکتب العلمیۃ بیروت

۶. اسنی المطالب،دار الکتب العلمیۃ،

۷. اشہر مشاہیر الاسلام،دار الفکر العربی

۸. اقامۃ الحجۃ للامام اللکنوی

۹. امالی المحاملی۔دار ابن القیم،عمان

۱۰. الاتقان،الهيئة المصرية العامة للكتاب

۱۱. الاحادیث المختارۃ.....

۱۲. الآحاد والمثانی،دار الرایۃ-الریاض

۱۳. الادب المفرد،دار البشائر الاسلامیۃ بیروت

۱۴. الاحکام الشرعیۃ الکبری

۱۵. البحر الذخار المعروف بمسند البزار،موسسۃ علوم القرآن بیروت،الطبعۃ الاولی۱۴۰۹ھ،مکتبۃ العلوم والحکم المدینۃ المنورۃ

۱۶. الاصابۃ،دار الجیل بیروت

۱۷. الاسرار المرفوعۃ فی الاخبار الموضوعۃ،مؤسسۃ الرسالۃ

۱۸. الأسامی والکنی،دار الغرباء الأثریۃ بالمدینۃ

۱۹. الاستیعاب لابن عبد البر،دار الجیل،بیروت

۲۰. الاسماء والصفات للبیہقی،مکتبۃ السوادی للتوضیع جدۃ۔

۲۱. الترغیب والترہیب للاصبہانی،دار الحدیث القاہرۃ

۲۲. التدوین فی اخبار القزوین،دار الکتب العلمیۃ

۲۳. الترغیب للمنذری،مکتبۃ المعارف للنشر والتوزیع

۲۴. الترغیب والترہیب للمنذری،مکتبۃ المعارف للنشر والتوزیع

۲۵. التعقبات السیوطی المسمی بذیل اللآلی،مکتبۃ المعارف للنشر والتوزیع الریاض

۲۶. الترغیب فی فضائل الاعمال لابن شاہین،دار الکتب العلمیۃ

۲۷. التفسیر الکبیر،دار الکتب العلمیہ،بیروت

۲۸. التفکر لابن ابی الدنیا

۲۹. التفسیر لابن ابی حاتم،المکتبۃ العصریۃ،بیروت،

۳۰. التفسیر لابن کثیر،دار الطبعۃ

۳۱. التفسیر للبغوی،دار الطیبۃ

۳۲. التفسیر لابن جریر الطبری،مؤسسۃ الرسالۃ بیروت

۳۳. التلخیص الحبیر،دار الکتب العلمیۃ

۳۴. الفوائد لتمام الرازی،مکتبۃ الرشد،الریاض

۳۵. الجامع لشعب الایمان،مکتبۃ الرشد للنشر والتوزیع الریاض

۳۶. الجامع لاخلاق الراوی،مکتبۃ المعارف-الریاض،

۳۷. الحصن الحصین،دار القلم،بیروت

۳۸. الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم،دار احیا التراث العربی

۳۹. الدر المنثور،دار الفکر بیروت

۴۰. الخصائص الکبریٰ،دار الکتب العلمیۃ بیروت

۴۱. الدعوات الکبیر للبیہقی،منشورات مرکز المخطوطات کویت

۴۲. الدعاء للطبرانی،دار الکتب العلمیۃ،بیروت

۴۳. الروض الانف،دار احیاء التراث العربی بیروت

۴۴. الرحمۃ المہداۃ،المطبعۃ الہندیۃ

۴۵. الزہد لابن ابی الدنیا

۴۶. الزہد لابن المبارک،دار الکتب العلمیۃ بیروت

۴۷. السنن الکبریٰ للبیہقی،مجلس دائرۃ المعارف النظامیۃ، حیدر آباد دکن

۴۸. الزیادات علی الموضوعات المسماۃ بذیل اللآلی المصنوعۃ،مکتبۃ المعارف للنشر والتوزیع

۴۹. السیرۃ النبویۃ لابن کثیر، دار المعرفۃ للطباعۃ بیروت

۵۰. السنن الکبریٰ للنسائی، مؤسسۃ الرسالۃ بیروت

۵۱. الصحیح للبخاری، دار طوق النجاۃ

۵۲. الشفاء بتعریف حقوق المصطفیٰ، دار الفکر

۵۳. الصحیح لابن خزیمۃ، المکتب الاسلامی بیروت

۵۴. الصحیح لابن حبان، مؤسسۃ الرسالۃ بیروت

۵۵. الصلوٰۃ وحکم تارکہ، دار ابن حزم بیروت

۵۶. الصحیح لمسلم، دار المعرفۃ بیروت، دار احیاء التراث العربی بیروت

۵۷. الطبقات لابن سعد، دار الصادر بیروت

۵۸. الضعفاء الکبیر، دار المکتبۃ العلمیۃ - بیروت

۵۹. العظمۃ لابی الشیخ، دار العاصمۃ الریاض

۶۰. العاقبۃ فی ذکر الموت، مکتبۃ دار الأقصی، الکویت

۶۱. الفتح الکبیر فی ضم زیادۃ الی الجامع الصغیر، دار الکتاب العربی بیروت،

۶۲. الغرائب الملتقطۃ، دار الکتب المصریۃ

۶۳. القَولُ البَدِیعُ، دار الریان للتراث

۶۴. الفردوس بمأثور الخطاب، دار الکتب العلمیۃ،

۶۵. الکامل لابن عدی، دار الفکر، بیروت

۶۶. الکامل فی التاریخ، دار الکتاب العربی بیروت

۶۷. مختصر قیام اللیل، حدیث أکادمی، فیصل اباد - پاکستان

۶۸. اللآلی المصنوعۃ، دار الکتب العلمیۃ، بیروت

۶۹. المغازی للواقدی، دار الاعلمی بیروت

۷۰. المطر والرعد والبرق لابن أبی الدنیا

۷۱. المحتضرین لابن ابی الدنیا، دار ابن حزم

۷۲. المنبھات لابن حجر العسقلانی،

۷۳. المستدرک، دار الکتب العلمیۃ، بیروت،

۷۴. مستخرج أبی عوانۃ، دار المعرفۃ، بیروت

۷۵. المعجم الاوسط، دار الحرمین القاھرۃ

۷۶. المصنف لابن ابی شیبۃ، طبعۃ دار القبلۃ و مکتبہ الرشد، الریاض

۷۷. المعجم الکبیر للطبرانی، مکتبۃ ابن تیمیۃ القاھرۃ

۷۸. المعجم الصغیر، المکتبۃ الاسلامی۔ دار عمار، بیروت عمان

۷۹. المقاصد الحسنۃ، دار الکتب العلمیۃ

۸۰. المغنی فی الضعفاء، دار الکتب العلمیۃ بیروت

۸۱. المنھل العذب المورود شرح سنن الامام ابی داؤد، موسسۃ التاریخ العربی، بیروت۔

۸۲. المنحہ علی السبحۃ للسیوطی

۸۳. الوابل الصیب لابن القیم، دار الکتاب العربی، بیروت

۸۴. المؤطا لامام مالک، مؤسسۃ زائد بن سلطان

۸۵. تاریخ الخلفاء، مطبعۃ السعادۃ مصر

۸۶. بغیۃ الطلب فی تاریخ الحلب، دار الفکر بیروت،

۸۷. تاریخ مدینۃ دمشق، دار الفکر، دمشق

۸۸. تاریخ الخمیس فی احوال انفس النفیس، دار الصادر بیروت،

۸۹. تاریخ الرافعی، دار الکتاب العربی

۹۰. تاریخ ھمدان للدیلمی،

۹۱. تحفۃ الذاکرین، دار القلم، بیروت

۹۲. تاریخ بغدادی، دار الکتب العلمیۃ، بیروت

۹۳. تذکرۃ الحفاظ، دار الکتب العلمیۃ بیروت

۹۴. تدریب الراوی، مکتبۃ الریاض الحدیثۃ الریاض،

۹۵. تلقیح فھوم اھل الاثر، شرکۃ دار الارقم بیروت

۹۶. تعظیم قدر الصلوٰۃ، مکتبہ دار المدینۃ المنورۃ

۹۷. جامع بیان العلم،موسسۃ الریان

۹۸. تنبیہ الغافلین،دار ابن کثیر دمشق، مکتبۃ الایمان القاھرۃ

۹۹. جمع الفوائد،مکتبۃ ابن کثیر کویت

۱۰۰. جامع العلوم لابن رجب،دار المعرفۃ،بیروت

۱۰۱. سنن ابن ماجۃ،دار المعرفۃ بیروت،دار احیاء کتب العربیۃ،فیصل عیسیٰ البابی الحلبی۔

۱۰۲. حلیۃ الاولیاء دار الکتاب العربی بیروت

۱۰۳. سنن الترمذی،المکتبۃ المعارف للنشر والتوزیع ریاض ۱۴۱۷ھ،مطبع مصطفیٰ البابی الحلبی،مصر

۱۰۴. سنن ابی داؤد،موسسۃ الریان،بیروت لبنان، المکتبۃ العصریۃ،بیروت۔

۱۰۵. سنن سعید بن منصور ،الدار السلفیۃ الھند

۱۰۶. سنن الدارمی،دار الکتب العلمیۃ،بیروت۔

۱۰۷. شرح الزرقانی،دار الکتب العلمیۃ،بیروت

۱۰۸. سنن النسائی،مکتبۃ المطبوعۃ الاسلامیۃ،حلب

۱۰۹. شعب الایمان للبیہقی، دار الکتب العلمیۃ، بیروت

۱۱۰. شرح السنۃ،المکتب الاسلامی،دمشق

۱۱۱. شرح الصدور ،دار المعرفۃ،بیروت

۱۱۲. شعب الایمان،مکتبۃ الرشد للنشر والتوزیع الریاض

۱۱۳. عمدۃ القاری،دار احیاء التراث العربی، بیروت

۱۱۴. الصحیح لمسلم ،دار المعرفۃ ،بیروت،دار احیاء تراث العربی،بیروت

۱۱۵. فتح الباری،دار المعرفۃ ،بیروت

۱۱۶. عمل الیوم واللیلۃ،دار القبلۃ لثقافۃ الاسلامیۃ جدۃ۔

۱۱۷. فضائل القرآن لابن ضریس،دار الفکر دمشق

۱۱۸. فضائل الصحابہ لاحمد بن حنبل،موسسۃ الرسالۃ،بیروت

۱۱۹. کشف الاستار عن زوائد مسند البزار ،مؤسسۃ الرسالۃ بیروت

۱۲۰. کتاب الزھد لابن حنبل،دار الکتب العلمیۃ بیروت

۱۲۱. مجمع الزوائد دار الفکر ،بیروت

۱۲۲. کنز العمال،مؤسسۃ الرسالۃ بیروت

۱۲۳. مختصر قیام اللیل،حدیث اکیڈمی،فیصل آباد۔

۱۲۴. مجالس الابرار ،المطبعۃ الھندیۃ

۱۲۵. مرقاۃ المفاتیح،مؤسسۃ الرسالۃ بیروت

۱۲۶. مجمع الزوائد،مکتبۃ القدسی القاھرۃ

۱۲۷. مسند الامام احمد مؤسسۃ الرسالۃ،بیروت

۱۲۸. مراسیل ابی داؤد،دار الصمیعی ۔

۱۲۹. مسند الحارث،مرکز خدمۃ السنۃ،المدینۃ المنورۃ

۱۳۰. مسند إسحاق بن راھویہ، مکتبۃ الإیمان- المدینۃ المنورۃ

۱۳۱. مسند الشامیین ،مؤسسۃ الرسالۃ،بیروت

۱۳۲. مسند ابی یعلی، دار المامون للتراث

۱۳۳. مسند المؤطا للجوھری، دار الغرب الإسلامی، بیروت

۱۳۴. مسند الشھاب، مؤسسۃ الرسالۃ -بیروت

۱۳۵. مصنف ابن ابی شیبۃ،مکتبنہ الرشد ،الریاض

۱۳۶. مسند الطیالسی،دار المعرفۃ بیروت۔

۱۳۷. مشکوۃ المصابیح،المکتب الاسلامی

۱۳۸. مصنف عبد الرزاق،المکتب الاسلامی،بیروت

۱۳۹. مناقب الإمام أحمد،دار ھجر

۱۴۰. منتخب کنز العمال علی حاشیۃ مسند الامام احمد

۱۴۱. مؤطا امام مالک مؤسسۃ زائد بن سلطان

۱۴۲. معرفۃ الصحابۃ لابی نعیم ،دار الوطن ،الریاض

۱۴۳. نوادر الاصول،مکتبۃ الامام بخاری القاھرۃ ،دار الجیل بیروت

۱۴۴. نزھۃ المجالس ومنتخب النفائس،المطبع الکاتسلیۃ،مصر

